# سُورَۃ مَریَم

# سے

# مُشکِلات کا حل

دینی و دنیاوی معاملات میں کامیابی کا روشن راستہ

# سورہ مریم سے

# مشکلات کا حل

☆

# دین اور دنیا کی سلامتی کا اہم اصول

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ' سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھے' اللہ تعالیٰ درود شریف پڑھنے والے کے سانس سے ایک سفید ابر پیدا فرماتا ہے' پھر اسے حکم دیتا ہے کہ اسے برسا دے' جب برساتا ہے تو زمین پر گرنے والے ہر قطرے سے سونا پیدا فرماتا ہے اور پہاڑوں پر گرنے والے ہر قطرہ سے چاندی پیدا کرتا ہے اور کافر پر گر جانے والے ہر قطرہ کی برکت سے کافر کو ایمان نصیب ہوتا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ سے مروی ہے' آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ایک فرشتہ پیدا کیا اس کا ایک بازو مشرق میں ہے اور دوسرا مغرب میں' اس کا سر عرش کے نیچے ہے اور دونوں پاؤں ساتویں زمین تلے ہیں زمین پر آباد مخلوق کے برابر اس کے پر ہیں میری امت میں سے کوئی مرد یا عورت جب مجھ پر درود بھیجتا ہے' تو اللہ تعالیٰ اسے حکم دیتا ہے کہ وہ عرش تلے واقع بحر نور میں غوطہ لگائے۔ وہ غوطہ زن ہوتا ہے پھر باہر نکل کر اپنے بازو (پر) جھاڑتا ہے تو اس کے پروں میں سے قطرے گرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ہر قطرے سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے جو اس کے لیے قیامت تک دعائے بخشش مانگتا ہے۔ ایک حکیم کا قول ہے کہ "بدن کی سلامتی کم کھانے میں ہے اور روح کی سلامتی گناہوں کی کمی میں ہے اور دین کی سلامتی حضور اکرم ﷺ پر درود بھیجنے میں ہے۔

# فہرست


| | |
|---|---|
| کفالتِ الٰہی۔ نوروز اور قبولیت دعا | 17 |
| عمل حب | 18 |
| عمل قضائے حاجات۔ سرطان کا علاج۔ آسیب زدہ مکان | 19 |
| مراقبہ۔ شادی کے لیے۔ مقدمہ میں کامیابی | 20 |
| گھر بھر کی حفاظت۔ روزگار کا عمل۔ دل نرم کرنا | 21 |
| ہر بیماری سے شفاء۔ دکھتی آنکھ۔ ہر شخص مہربان۔ محتاج نہ ہو | 22 |
| حاملہ کے لئے۔ غیبت کی عادت۔ شراب کی عادت | 23 |
| ہر کام میں خیر و برکت۔ اٹھرا۔ شیطانی قوتوں سے حفاظت | 24 |
| ماورائی قوتیں۔ استخارہ برائے ہر عمل | 25 |
| وقتی استخارہ۔ حصول عزت۔ دفع درد | 26 |
| مطلوب کو حاضر کرنا۔ آدھے سر کا درد۔ دل مضبوط کرنا | 27 |
| نیک اولاد۔ بدخواہوں سے حفاظت۔ قبر تنگ نہ ہو | 28 |
| بانجھ پن۔ برق سے حفاظت | 28 |
| زچگی آسان۔ عذابِ قبر سے نجات۔ روحانی طاقت | 29 |
| رتبہ اعلیٰ پانا۔ روزگار پانا۔ شادی کا عمل | 30 |
| ظالم کی بربادی۔ دکان میں ترقی | 31 |
| قضائے حاجات۔ رزق غیبی کی فراہمی۔ ہر مشکل کا حل | 32 |
| زبان بندی۔ اولاد نرینہ | 33 |
| عزت و حرمت۔ شادی کا آسان عمل۔ کشائش دین و دنیا | 34 |

سورہ مریم سے مشکلات کا عمل نمبر 4

عمل نکاح۔ د۔ ی موکل 35

عمل فتوحات۔ حب کا آسان عمل۔ معزولی دشمن۔ عمل عداوت 36

حاضری مطلوب۔ دافع آسیب و جنات۔ شیطانی وسوسہ 37

برائے حفاظت۔ دفع آسیب۔ علم کی ترقی 38

حاکم کو مہربان کرنا۔ رزق کی زیادتی۔ امتحان میں کامیابی 39

ہر مشکل آسان۔ موکل کی حاضری 40

موکل کو بلانا۔ دشمن پر غلبہ 41

ولادت میں سہولت۔ حاضری ارواح 42

دست غیب۔ عمل۔ حاجت روا 43

حسب منشا نکاح۔ بدخوابی۔ جیب کبھی خالی نہ رہے 44

مراقبہ ہر مقصد۔ شادی کے لئے۔ مقدمہ میں کامیابی۔ دعا 45

بیماری سے شفا۔ خیر و برکت۔ دکھتی آنکھ۔ دشمنوں پر غلبہ 46

نوری موکل کی تسخیر۔ عمل حب 47

حب احمر۔ حب ندیم۔ معشوق مطیع ہو 48

کامیابی کے ۔ت۔ عمل عجیب۔ جن جاتا رہے 49

دافع آسیب۔ گمشدہ چیز ملنا۔ دافع جن 50

جن و آسیب کو جلانا۔ جادو کا توڑ۔ حاضرات سے جواب 51

گمشدہ کا سراغ۔ تمام مخلوق مسخر ہو 52

برائے تسخیر جابر حاکم 53

حیوانات مطیع ہوں 54

محبوب دیوانہ ہو 55

عمل تسخیر حاکم 56

سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆5


حاضری موکل۔ مردان غیب سے ملاقات۔ مخلوق مطیع ہو 57
دانت درد کے لئے 58
لقوہ۔ درد شقیقہ۔ مرگی کا مرض 59
بخار کے لئے۔ کان درد۔ بچہ ڈر جائے تو 60
جانوروں کا درد۔ بچوں کی حفاظت 61
چنبل کے لئے 62
اولاد نہ بچتی ہو۔ احتلام۔ دمہ اور کھانسی 63
وبائی امراض۔ طحال کا مرض۔ سینے کا درد۔ دانت نکالنا 64
چوہوں سے نجات۔ ورم اور زخم 65
درد پستان۔ منہ کا درد 66
دل کا درد۔ ناف پڑ جانا۔ مہلک مرض سے شفا 67
بانجھ پن۔ قید سے رہائی 68
چوری سے حفاظت۔ کاروبار میں ترقی 69
رزق میں زیادتی۔ درد دل۔ سرخ باد 70
بچوں کا رونا۔ خواب بندی 71
حب کے لئے۔ بیوی کو راہ راست پر لانا 72
ہر مشکل کے لئے 73
حب زوجین 74
نامعلوم مرض کا علاج 75
بند پیشاب جاری کرنا۔ [illegible] واپسی 76
دشمن کو زیر کرنا 77
دافع نسیان۔ بچوں کے امراض 78

| | |
|---|---|
| چوتھیا بخار۔ نافرمان اولاد۔ حمل نہ گرے | 79 |
| درد حیض۔ ماخورہ کا علاج | 80 |
| افراط حیض۔ درد شقیقہ۔ شب کوری | 81 |
| نسیان کا علاج۔ زہرباد کا علاج | 82 |
| قوت مردی کو بند کرنا۔ حاکم کا خوف۔ شہرت کے لئے | 83 |
| خارش کا خاتمہ۔ خواب میں ڈرنا | 84 |
| امراض خبیثہ کا علاج۔ اٹھرا کے لئے | 85 |
| باہمی محبت۔ افراط شیر۔ بے گناہ قیدی | 86 |
| دشمن کے شر سے بچنا۔ وبائی امراض۔ حب کے لئے | 87 |
| زچگی میں آسانی۔ تحمل حب | 88 |
| بچوں کا رونا اور ڈرنا۔ حب زوجین۔ درد جگر | 89 |
| فتح کے لئے۔ خواب بندی۔ ہیضہ | 90 |
| درندوں کو مطیع کرنا۔ علم کیمیا۔ آدھے سر کا درد | 91 |
| پورے سر کا درد۔ بکری خوب ہو۔ بخار کے لئے | 92 |
| اختلاج کے لئے۔ ہسٹیریا | 93 |
| غربت دور کرنا۔ بلند مرتبہ حاصل کرنا۔ حفاظت کے لئے | 94 |
| ہر مشکل میں آسانی۔ ظالم حکمران کے شر سے بچنا | 95 |
| حفاظت کے لئے۔ آسیب۔ آنکھوں کا درد۔ دولت کی حفاظت | 96 |
| دشمن کو زیر کرنا۔ جادو کا اثر توڑنا۔ امراض چشم | 97 |
| جنات سے نجات۔ یرقان۔ گنٹھیا۔ جان و مال کی حفاظت | 98 |
| طاعون۔ سفر سے خیر و عافیت واپسی۔ وضع حمل کی تکلیف۔ بچے کا رونا | 99 |
| نفاق و وساوس۔ آنکھوں کا ورم۔ بینائی تیز کرنا | 100 |

سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆7

101 پریشانیوں سے نجات۔ ایمان کی سلامتی۔ بخیر واپسی
102 دلی مراد کا حصول۔ مرض سے شفا۔ احتلام۔ حاکم کو مائل کرنا
103 جنگ میں حفاظت۔ دشمن پر فتح۔ حمل کے دوران
104 سردرد۔ تنگدستی دور کرنا۔ میاں بیوی میں اتفاق
105 گھر میں سلوک۔ طحال کا مرض
106 حافظہ کی تیزی۔ قحط کے زمانہ میں۔ آسیب اثر نہ کرے
107 دشمن پر غلبہ۔ رشتہ کے لئے۔ پیٹ کا درد
108 نوکر کو مطیع کرنا۔ افلاس۔ فاسد خیالات
109 دشمن کے شر سے حفاظت۔ بیماری۔ رعب و دبدبہ
110 فقر و فاقہ دور کرنا۔ کاروبار میں ترقی۔ کھیتی میں برکت
111 آواز بیٹھ جائے۔ دل کا سکون۔ خوف دور کرنا
112 بچوں کی بدتمیزی
113 عزت و مرتبہ کے لئے۔ بچوں کی حفاظت۔ زچہ کا دودھ
114 رنج سے بچاؤ۔ مکان کی حفاظت۔ ظالم کی بربادی
116 جائز حب کے عملیات۔ جادو آسیب دور کرنا
122 اپنے بچاؤ کے لئے۔ اسہال دور کرنا
123 درد زہ میں۔ دافع قے۔ بندش حیض کے لئے
124 برائے چھاروں۔ چیچک۔ درد رنگن
125 دیوار کی حفاظت۔ بلڈ پریشر۔ پیچیدہ امراض
126 میاں بیوی میں محبت۔ خرابی نفس۔ قوت احساس
127 لڑکی کا نکاح۔ دودھ میں اضافہ
128 دل کی گھبراہٹ۔ جلدی امراض

آیاتها ۹۸ | (۱۹) سُوْرَةُ مَرْيَمَ مَكِّيَّةٌ (۴۴) | ركوعاتها ۶

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

كٓهٰيٰعٓصٓ ﴿۱﴾ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ﴿۲﴾
اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا ﴿۳﴾ قَالَ رَبِّ اِنِّىْ وَهَنَ
الْعَظْمُ مِنِّىْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْ
بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ﴿۴﴾ وَاِنِّىْ خِفْتُ الْمَوَالِىَ مِنْ
وَّرَآءِىْ وَكَانَتِ امْرَاَتِىْ عَاقِرًا فَهَبْ لِىْ مِنْ لَّدُنْكَ
وَلِيًّا ﴿۵﴾ يَّرِثُنِىْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۖ وَاجْعَلْهُ رَبِّ
رَضِيًّا ﴿۶﴾ يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ
نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ﴿۷﴾ قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ

لِيْ غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ
الْكِبَرِ عِتِيًّا ۝۸ قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ
هَيِّنٌ وَّقَدْ خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَكُ شَيْـًٔا ۝۹ قَالَ
رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ۚ قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ
ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ۝۱۰ فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ
فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝۱۱ يٰيَحْيٰى خُذِ
الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۭ وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا ۝۱۲ وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا
وَزَكٰوةً ۭ وَكَانَ تَقِيًّا ۝۱۳ وَّبَرًّاۢ بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا
عَصِيًّا ۝۱۴ وَسَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَيَوْمَ يَمُوْتُ وَيَوْمَ
يُبْعَثُ حَيًّا ۝۱۵ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مَرْيَمَ ۘ اِذِ انْتَبَذَتْ
مِنْ اَهْلِهَا مَكَانًا شَرْقِيًّا ۝۱۶ فَاتَّخَذَتْ مِنْ دُوْنِهِمْ
حِجَابًا ۪ فَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهَا رُوْحَنَا فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا
سَوِيًّا ۝۱۷ قَالَتْ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِالرَّحْمٰنِ مِنْكَ اِنْ كُنْتَ
تَقِيًّا ۝۱۸ قَالَ اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ ۖ لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا

زَكِيًّا ﴿١٩﴾ قَالَتْ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّلَمْ يَمْسَسْنِيْ بَشَرٌ وَّلَمْ
اَكُ بَغِيًّا ﴿٢٠﴾ قَالَ كَذٰلِكِ ۚ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ ۚ
وَلِنَجْعَلَهٗٓ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا ۚ وَكَانَ اَمْرًا
مَّقْضِيًّا ﴿٢١﴾ فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَكَانًا قَصِيًّا ﴿٢٢﴾
فَاَجَآءَهَا الْمَخَاضُ اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ ۚ قَالَتْ يٰلَيْتَنِيْ
مِتُّ قَبْلَ هٰذَا وَكُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا ﴿٢٣﴾ فَنَادٰىهَا مِنْ
تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِيْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا ﴿٢٤﴾ وَ
هُزِّيْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا
جَنِيًّا ﴿٢٥﴾ فَكُلِيْ وَاشْرَبِيْ وَقَرِّيْ عَيْنًا ۚ فَاِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ
الْبَشَرِ اَحَدًا ۙ فَقُوْلِيْٓ اِنِّيْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا فَلَنْ
اُكَلِّمَ الْيَوْمَ اِنْسِيًّا ﴿٢٦﴾ فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ ۗ قَالُوْا
يٰمَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَيْـًٔا فَرِيًّا ﴿٢٧﴾ يٰٓاُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ
اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّمَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِيًّا ﴿٢٨﴾ فَاَشَارَتْ
اِلَيْهِ ۗ قَالُوْا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا ﴿٢٩﴾ قَالَ

إِنِّي عَبْدُ اللَّهِ آتَانِيَ الْكِتَابَ وَجَعَلَنِي نَبِيًّا ﴿٣٠﴾ وَجَعَلَنِي
مُبَارَكًا أَيْنَ مَا كُنتُ وَأَوْصَانِي بِالصَّلَاةِ وَالزَّكَاةِ
مَا دُمْتُ حَيًّا ﴿٣١﴾ وَبَرًّا بِوَالِدَتِي وَلَمْ يَجْعَلْنِي جَبَّارًا
شَقِيًّا ﴿٣٢﴾ وَالسَّلَامُ عَلَيَّ يَوْمَ وُلِدتُّ وَيَوْمَ أَمُوتُ وَ
يَوْمَ أُبْعَثُ حَيًّا ﴿٣٣﴾ ذَٰلِكَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ قَوْلَ الْحَقِّ
الَّذِي فِيهِ يَمْتَرُونَ ﴿٣٤﴾ مَا كَانَ لِلَّهِ أَن يَتَّخِذَ مِن
وَلَدٍ سُبْحَانَهُ إِذَا قَضَىٰ أَمْرًا فَإِنَّمَا يَقُولُ لَهُ كُن
فَيَكُونُ ﴿٣٥﴾ وَإِنَّ اللَّهَ رَبِّي وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ هَٰذَا
صِرَاطٌ مُّسْتَقِيمٌ ﴿٣٦﴾ فَاخْتَلَفَ الْأَحْزَابُ مِن بَيْنِهِمْ
فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ كَفَرُوا مِن مَّشْهَدِ يَوْمٍ عَظِيمٍ ﴿٣٧﴾ أَسْمِعْ
بِهِمْ وَأَبْصِرْ يَوْمَ يَأْتُونَنَا لَٰكِنِ الظَّالِمُونَ الْيَوْمَ فِي
ضَلَالٍ مُّبِينٍ ﴿٣٨﴾ وَأَنذِرْهُمْ يَوْمَ الْحَسْرَةِ إِذْ قُضِيَ
الْأَمْرُ وَهُمْ فِي غَفْلَةٍ وَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٣٩﴾ إِنَّا نَحْنُ
نَرِثُ الْأَرْضَ وَمَنْ عَلَيْهَا وَإِلَيْنَا يُرْجَعُونَ ﴿٤٠﴾ وَاذْكُرْ

فِي الْكِتٰبِ اِبْرٰهِيْمَ ۬ؕ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ﴿٤١﴾ اِذْ
قَالَ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ مَا لَا يَسْمَعُ وَلَا يُبْصِرُ
وَلَا يُغْنِيْ عَنْكَ شَيْـًٔا ﴿٤٢﴾ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ قَدْ جَآءَنِيْ مِنَ
الْعِلْمِ مَا لَمْ يَاْتِكَ فَاتَّبِعْنِيْۤ اَهْدِكَ صِرَاطًا سَوِيًّا ﴿٤٣﴾
يٰۤاَبَتِ لَا تَعْبُدِ الشَّيْطٰنَ ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ
عَصِيًّا ﴿٤٤﴾ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْۤ اَخَافُ اَنْ يَّمَسَّكَ عَذَابٌ مِّنَ
الرَّحْمٰنِ فَتَكُوْنَ لِلشَّيْطٰنِ وَلِيًّا ﴿٤٥﴾ قَالَ اَرَاغِبٌ اَنْتَ
عَنْ اٰلِهَتِيْ يٰۤاِبْرٰهِيْمُ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ لَاَرْجُمَنَّكَ
وَاهْجُرْنِيْ مَلِيًّا ﴿٤٦﴾ قَالَ سَلٰمٌ عَلَيْكَ ۚ سَاَسْتَغْفِرُ لَكَ رَبِّيْ ؕ
اِنَّهٗ كَانَ بِيْ حَفِيًّا ﴿٤٧﴾ وَاَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ
اللّٰهِ وَاَدْعُوْا رَبِّيْ ۫ۖ عَسٰۤى اَلَّاۤ اَكُوْنَ بِدُعَآءِ رَبِّيْ
شَقِيًّا ﴿٤٨﴾ فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ
اللّٰهِ ۙ وَهَبْنَا لَهٗۤ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ؕ وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا ﴿٤٩﴾
وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِّنْ رَّحْمَتِنَا وَجَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ
صِدْقٍ عَلِيًّا ﴿٥٠﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰۤى ۫ اِنَّهٗ كَانَ

مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿۵۱﴾ وَنَادَيْنٰهُ مِنْ جَانِبِ
الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا ﴿۵۲﴾ وَوَهَبْنَا لَهٗ مِنْ
رَّحْمَتِنَآ اَخَاهُ هٰرُوْنَ نَبِيًّا ﴿۵۳﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ۫
اِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿۵۴﴾ وَكَانَ
يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ۪ وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ
مَرْضِيًّا ﴿۵۵﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ ۫ اِنَّهٗ كَانَ
صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ﴿۵۶﴾ وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ﴿۵۷﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ مِنْ ذُرِّيَّةِ اٰدَمَ ۗ وَ
مِمَّنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ۫ وَّمِنْ ذُرِّيَّةِ اِبْرٰهِيْمَ وَ
اِسْرَآءِيْلَ ۫ وَمِمَّنْ هَدَيْنَا وَاجْتَبَيْنَا ؕ اِذَا تُتْلٰى
عَلَيْهِمْ اٰيٰتُ الرَّحْمٰنِ خَرُّوْا سُجَّدًا وَّبُكِيًّا ﴿۵۸﴾ فَخَلَفَ
مِنْۢ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا
الشَّهَوٰتِ فَسَوْفَ يَلْقَوْنَ غَيًّا ﴿۵۹﴾ اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ
وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُوْنَ
شَيْـًٔا ﴿۶۰﴾ جَنّٰتِ عَدْنِ ۨ الَّتِيْ وَعَدَ الرَّحْمٰنُ عِبَادَهٗ بِالْغَيْبِ

إِنَّهُ كَانَ وَعْدُهُ مَأْتِيًّا ۝٦١ لَا يَسْمَعُونَ فِيهَا لَغْوًا إِلَّا
سَلٰمًا ۖ وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيهَا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝٦٢ تِلْكَ
الْجَنَّةُ الَّتِي نُورِثُ مِنْ عِبَادِنَا مَنْ كَانَ تَقِيًّا ۝٦٣
وَمَا نَتَنَزَّلُ إِلَّا بِأَمْرِ رَبِّكَ ۚ لَهُ مَا بَيْنَ أَيْدِينَا وَمَا
خَلْفَنَا وَمَا بَيْنَ ذٰلِكَ ۚ وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِيًّا ۝٦٤ رَبُّ
السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَاعْبُدْهُ وَاصْطَبِرْ
لِعِبَادَتِهِ ۖ هَلْ تَعْلَمُ لَهُ سَمِيًّا ۝٦٥ وَيَقُولُ الْإِنْسَانُ
ءَإِذَا مَا مِتُّ لَسَوْفَ أُخْرَجُ حَيًّا ۝٦٦ أَوَلَا يَذْكُرُ الْإِنْسَانُ
أَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ يَكُ شَيْئًا ۝٦٧ فَوَرَبِّكَ
لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيٰطِينَ ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ
جِثِيًّا ۝٦٨ ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيعَةٍ أَيُّهُمْ أَشَدُّ عَلَى
الرَّحْمٰنِ عِتِيًّا ۝٦٩ ثُمَّ لَنَحْنُ أَعْلَمُ بِالَّذِينَ هُمْ أَوْلٰى بِهَا
صِلِيًّا ۝٧٠ وَإِنْ مِنْكُمْ إِلَّا وَارِدُهَا ۚ كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا
مَقْضِيًّا ۝٧١ ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِينَ اتَّقَوْا وَنَذَرُ الظّٰلِمِينَ
فِيهَا جِثِيًّا ۝٧٢ وَإِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ آيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا ۙ اَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ خَيْرٌ
مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ نَدِيًّا ﴿٧٣﴾ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ
هُمْ اَحْسَنُ اَثَاثًا وَّرِءْيًا ﴿٧٤﴾ قُلْ مَنْ كَانَ فِي الضَّلٰلَةِ
فَلْيَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ مَدًّا ۚ حَتّٰٓى اِذَا رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ
اِمَّا الْعَذَابَ وَاِمَّا السَّاعَةَ ۗ فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ
شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضْعَفُ جُنْدًا ﴿٧٥﴾ وَيَزِيْدُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ
اهْتَدَوْا هُدًى ۗ وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ
رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ مَّرَدًّا ﴿٧٦﴾ اَفَرَءَيْتَ الَّذِيْ كَفَرَ
بِاٰيٰتِنَا وَقَالَ لَاُوْتَيَنَّ مَالًا وَّوَلَدًا ﴿٧٧﴾ ۭ اَطَّلَعَ الْغَيْبَ
اَمِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ﴿٧٨﴾ ۙ كَلَّا ۭ سَنَكْتُبُ مَا
يَقُوْلُ وَنَمُدُّ لَهُ مِنَ الْعَذَابِ مَدًّا ﴿٧٩﴾ ۙ وَّنَرِثُهُ مَا
يَقُوْلُ وَيَاْتِيْنَا فَرْدًا ﴿٨٠﴾ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً
لِّيَكُوْنُوْا لَهُمْ عِزًّا ﴿٨١﴾ ۙ كَلَّا ۭ سَيَكْفُرُوْنَ بِعِبَادَتِهِمْ
وَيَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِمْ ضِدًّا ﴿٨٢﴾ ۧ اَلَمْ تَرَ اَنَّآ اَرْسَلْنَا

الشَّيٰطِيْنَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ تَؤُزُّهُمْ اَزًّا ۝۸۳ فَلَا تَعْجَلْ
عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّمَا نَعُدُّ لَهُمْ عَدًّا ۝۸۴ يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِيْنَ اِلَى
الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ۝۸۵ وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِيْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ وِرْدًا ۝۸۶
لَا يَمْلِكُوْنَ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ
عَهْدًا ۝۸۷ وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا ۝۸۸ لَقَدْ جِئْتُمْ
شَيْـًٔا اِدًّا ۝۸۹ تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَ تَنْشَقُّ
الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا ۝۹۰ اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ۝۹۱
وَمَا يَنْۢبَغِيْ لِلرَّحْمٰنِ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا ۝۹۲ اِنْ كُلُّ مَنْ فِي
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّا اٰتِي الرَّحْمٰنِ عَبْدًا ۝۹۳ لَقَدْ اَحْصٰىهُمْ
وَعَدَّهُمْ عَدًّا ۝۹۴ وَكُلُّهُمْ اٰتِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَرْدًا ۝۹۵ اِنَّ
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ
وُدًّا ۝۹۶ فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ وَ
تُنْذِرَ بِهٖ قَوْمًا لُّدًّا ۝۹۷ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ ؕ
هَلْ تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ۝۹۸

## کفالتِ الٰہی

جو شخص چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے تمام کاموں میں وکیل اور کفیل ہو اور تمام مخلوق کے شر سے اُس کو بچائے اور اپنی مدد سے اس کی تائید کرے اور بندوں کے دلوں میں اس کی محبت ڈالے اور اپنے فضل و کرم سے اس کو امیر بنا دے تو اس کو چاہیے کہ رات دن میں کسی طرح بھی سورہ مریم موافق اپنے نام کے اعداد کے پڑھا کرے۔ انشاء اللہ بہت جلد مراد کو پہنچے گا۔

## نوروز اور قبولیت دعا

تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابتِ دُعا کا وقت ہے۔ مسلمانوں کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک وصاف ہو کر لباسِ مطہرہ زیب تن کریں اور فرش پاک صاف بچھائیں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقتِ تحویلِ آفتاب اس پر نظر رکھیں۔ جو وقت تحویل کا ہوگا، اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆18

اس وقت 40 مرتبہ سورہ مریم پڑھیں۔

چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت اس طرح ادا کریں کہ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں قُربَۃً اِلَی اللّٰہِ، اللہ اکبر اور اوّل رکعت میں بعدہٗ سورۃ الحمد دس مرتبہ سورۃ القدر اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ الحمد دس مرتبہ سورۃ الکافرون اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۃ الحمد دس مرتبہ سورۃ الاخلاص اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ الحمد دس دس مرتبہ سورۃ الناس اور سورۃ الفلق پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور دعا اپنے مقصد کے لئے کرے۔

## عمل حُب

اگر کسی کو رجوع کرنا اور الفت کرنا منظور ہو تو سورہ مریم 48 دفعہ رجوع کرنے کی نیت سے پڑھے۔ امید ہے کہ مطلوب طالب کی فرمانبرداری سے ایک دم باہر نہ ہوگا۔

ترکیب اس عمل کے پڑھنے کی یہ ہے کہ آدھی رات کو اٹھ کر پورا وضو کر کے چھ رکعتیں پڑھے اور ہر ایک رکعت میں سورۃ الحمد ایک دفعہ اور یہ سورہ آٹھ بار پھر سلام پھیر کر بیٹھے اور نو سو پچاس بار آیت کریمہ پڑھے اور وقت پڑھنے کے یہ تصور کرے کہ گویا مطلوب کو اس آیہ شریفہ سے اپنی طرف کھینچ رہا ہے۔

## عمل قضائے حاجات

سورہ مریم چھ روز تک برابر اس طریقہ پر پڑھے تو تمام حاجات پوری ہوں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ نماز کی پابندی لازم طریقہ یہ ہے:
ہفتہ کی صبح 2 مرتبہ۔ اتوار کی صبح 5 مرتبہ۔ پیر کی صبح 4 مرتبہ۔ منگل کی صبح 3 مرتبہ۔ بدھ کی صبح 22 مرتبہ۔ جمعرات کی صبح 12 مرتبہ۔ ہر مرتبہ درود شریف اوّل و آخر 11 مرتبہ پڑھیں۔

## سرطان کا علاج

سورہ مریم سے سرطان کے پھوڑے کا علاج ممکن ہے۔ اس لاعلاج مرض سے صرف 40 روز تک مسلسل سورہ مریم کی تلاوت کرنے سے نجات ہو سکتی ہے۔

## آسیب زدہ مکان

بعض مکان یا کوئی ایک کمرہ ایسا ہوتا ہے جس میں کسی بزرگ کے روح کا مسکن ہوتا ہے جس کی وجہ سے اہل مکان کو پریشانیاں ہوتی ہیں۔
ایسی جگہ باوضو صبح و شام کمرہ کے درمیان کھڑے ہو کر متوسط آواز سے اذان دیں اور اذان کے بعد آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک ماریں اور پھر دوسری اذان کہہ کر قبلہ کی طرف پھونک ماریں۔ پھر اذان کہیں اور دائیں طرف شمال کی جانب پھونک ماریں۔ پھر چوتھی بار اذان کہہ کر جنوب

کی طرف پھر پانچویں بار مشرق کی طرف۔ پھر چھٹی بار نیچے زمین کی طرف پھونک ماریں۔ پھر درود شریف اور سورہ مریم پڑھ کر دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ارواح بد کے ضرر سے بچائے اور انہیں کسی دوسری جگہ منتقل فرمائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف رفع ہو جائے گی۔

## مراقبہ برائے ہر مقصد

اسمائے حسنیٰ مبارکہ کو خوشخط سنہری حرفوں میں نقش منقش یا پھر سادہ لکھ لیں اب بعد نماز تہجد یا فجر اس پر نظریں جمائیں اور دل کی زبان سے سورہ مریم کا ورد کریں جب آنکھیں مسلسل دیکھنے سے تھک جائیں تو ہاتھ اٹھا کے اپنے مقصد کی دعا مانگیں تاثیر آپ خود دیکھیں گے بہت مجرب عمل ہے اس عمل کی اجازت اپنے مرشد یا اہل علم سے ضرور حاصل کریں۔

## شادی کے لئے

کنوارے لڑکے اور کنواری لڑکیاں نئے چاند میں تو پہلے اتوار کی رات بعد نماز عشاء یا تہجد اسمائے سورہ مریم روزانہ ۵ بار ۶۰ روز تک پڑھیں انشاء اللہ جلد ہی شادی ہو جائے گی۔

## مقدمہ میں کامیابی

باوضو ادب کے ساتھ قبلہ رو بیٹھ کر انتہائی محبت و عقیدت و خلوص کے ساتھ سورہ مریم پڑھیں جب عمل ختم ہو تو سجدے میں چلے جائیں دعا کامیابی مقدمہ کی مانگیں اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہوگا۔

## گھر بھر کے افراد کی حفاظت

سورہ مریم کو زعفران یا مشک سے لکھ کر اکیس دن تک اسمائے حسنیٰ کو اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق یا پھر گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کرتے رہیں بائیسویں دن اسے سوتی کپڑے میں تعویذ بنوا کے پہن لیں چلتے پھرتے اسمائے حسنیٰ کا ورد رکھیں ہر بد چیز سے حفاظت رہے گی۔

## روزگار کا آسان عمل

ہر نماز کے بعد سورہ مریم پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ روزگار میں اضافہ ہوگا امداد غیبی حاصل کرنے کے لئے یہ بہت آسان عمل ہے۔

## اپنی طرف متوجہ کرنا

سورہ مریم کے تعویذ تین عدد لکھیں بعد میں اسمائے حسنیٰ کو اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق یا پھر گیارہ سو مرتبہ اکیس دن تک پڑھیں اور روزانہ ان تعویذات پر دم بھی کرتے جائیں پھر ایک تعویذ کسی پھل دار درخت پر ایک تعویذ دریا میں بہائیں اور تیسرا تعویذ اپنے پاس رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ جس شخص کی طرف آپ دیکھیں گے وہ بھی آپ کی طرف متوجہ ہوگا۔

## دل نرم کرنا



کسی بھی میٹھی چیز پر سورہ مریم گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مطلوب کو کھلائیں مطلوب کا دل آپ کی طرف سے نرم ہو جائے گا یعنی اس

کے دل میں آپ کی خوب محبت پیدا ہو گی۔ ان کا تعویذ بھی لکھ کر شربت میں گھول کر پلا سکتے ہیں۔ آپ وہی تاثیر دیکھیں گے جو پڑھنے میں ظاہر ہوتی ہے۔

## ہر بیماری سے شفاء

نماز فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان ۳ مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر آب رواں (سات جگہ) یا آب زم زم یا پھر آب باراں پر دم کریں بعد عمل حسب توفیق صدقہ وخیرات کریں اور دعا مانگیں کہ اللہ تعالیٰ مریض کو شفاء نصیب کرے اس کے بعد روزانہ دم والے پانی کو مریض کو نہار منہ پلایا کریں۔ انشاء اللہ جلد شفا نصیب ہو گی۔

## دکھتی آنکھ

اچھے سرمہ پر سورہ مریم سات مرتبہ پڑھیں اس سرمہ کو آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ تعالیٰ دکھتی آنکھوں کو آرام آئے گا۔

## ہر شخص مہربان ہو

نماز فجر کے بعد سورہ مریم پانچ سو مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کریں اور پھر پورے بدن پر پھیر لیں اس عمل کو روزانہ تین مرتبہ کرلیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو شخص بھی سامنے آئے گا وہ مہربان ہو گا۔



## کبھی محتاج نہ ہو

جو شخص بعد نماز تہجد کھلے آسمان کے نیچے جائے نماز پر باوضو خوشبو لگا

سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆23

کے سورہ مریم دو مرتبہ پڑھ کر بارگاہ رب العزت میں دعا مانگے کہ پروردگار تو اپنا محتاج رکھ کسی بندے کا محتاج نہ کرنا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس ورد سے آپ کبھی محتاج نہ ہوں گے۔

## حاملہ عورت کے لئے

حاملہ عورت نواں مہینہ میں سورہ مریم خالص دودھ پر ۳ مرتبہ پڑھ کر روزانہ پی لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ عظیم دقت پیدائش زیادہ تکلیف نہ ہو گی اور بچہ بڑی آسانی کے ساتھ دنیا میں آئے گا حاملہ اپنے ہاتھ سے چڑیوں کو صبح و شام دانہ پانی ڈالے۔

## غیبت کی عادت چھوڑنا

جن خواتین کو غیبت کی عادت ہو وہ سب سے پہلے نماز توبہ ادا کریں پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں کہ پروردگار ہمیں توفیق دے کہ ہم اس بری عادت سے بچیں اس کے بعد ہر نماز کے بعد سورہ مریم کی تلاوت کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیبت کی عادت چھوٹ جائے گی۔

## شراب کی عادت

معیاری نمک پر سورہ مریم مرتبہ پڑھ کر شرابی کو کھانے میں کھلائیں ہر نماز کے بعد شرابی کا تصور کرتے ہوئے سورہ مریم پڑھ کر بارگاہ مالک ہر جہاں میں دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں شراب کی عادت ختم ہو جائے گی۔

## ہر کام میں خیر و برکت

کوئی بھی نیا کام شروع کرنے سے پہلے سورہ مریم بعد نماز تہجد یا فجر ۵ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ خوب برکت ہوگی اگر اس کا تعویذ مشک و زعفران سے لکھ کر بھی کام والی جگہ پر رکھیں تب بھی خوب خیر و برکت رہے گی۔

## اٹھرا کا علاج

ہر نماز کے بعد سورہ مریم ۲ مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف نظریں کر کے تین مرتبہ سوئم کلمہ پڑھیں پھر کہیں اے اللہ مجھے بہتر سلامتی عطا کر انشاء اللہ تعالیٰ ایسی سلامتی نصیب ہوگی کہ کوئی بھی بد شے آپ کو نقصان نہ پہنچا سکے گی۔ اس عمل کی اجازت ضرور لیں۔

## شیطانی قوتوں سے حفاظت

یہ بیماری عورت کے لئے بڑی تکلیف دہ ہوتی ہے۔ اس بیماری سے نجات کے لئے پہلے طالب حسب توفیق صدقہ و خیرات کرے اور کم از کم گیارہ روز یا پھر ہر پیر اور جمعرات کا روزہ رکھے۔ اس کے بعد اچھی کالی مرچ اور اجوائن پر سورہ مریم ۳ مرتبہ بعد نماز فجر پڑھیں پھر تازہ پانی سے استعمال کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اٹھرا سے نجات ملے گی۔ یہ عمل بچہ کی پیدائش تک جاری رکھیں۔





# ماورائی قوتیں

جن خواتین و حضرات کو شیطانی قوتوں نے گھیرا ہوا ہے یا گاہے بگاہے تنگ کررہی ہیں تو وہ ذیل کا تعویذ بروز جمعہ بعد نماز فجر لکھیں۔ ایک تعویذ گلے میں پہن لیں اور دوسرا تعویذ اپنے بدن پر سے پھیر کے جلادیں مگر احتیاط رہے کہ راکھ کسی سوکھی مٹی میں دفن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نجات مل جائے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۲ |
| ۸ | ۲ | ۳ |
| ۳ | ۸ | ۶ |



# استخارہ برائے ہر عمل

جو خواتین و حضرات استخارہ کرنا چاہیں تو وہ پہلے دو رکعت نماز استخارہ کی نیت سے ادا کریں نماز ادا کرنے سے پہلے باآواز بلند اپنا مقصد تین مرتبہ کہیں بعد نماز پانچ بار سورہ مریم پڑھیں بعد عمل پاک و صاف بستر پر سو جائیں جب تک نیند نہ آئے اسمائے حسنیٰ پڑھتے رہیں اور اپنے مقصد کا تصور بھی رکھیں۔ انشاءاللہ ایک ہفتہ کے اندر آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے جواب مل جائے گا۔

سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 26

## وقتی استخارہ

جس معاملہ میں آپ نے استخارہ کرنا ہو اس کا تصور کرتے ہوئے سورہ مریم ۴ مرتبہ پڑھیں پھر آنکھیں بند کر کے دل کی طرف متوجہ ہوں جو پہلے جواب دل میں آئے وہی آپ کے سوال کا جواب ہے۔ بہت آسان اور مجرب عمل استخارہ ہے۔

جس مقصد کے لیئے آپ نے استخارہ کرنا ہو اس مقصد کو بسیط لکھیں اور آگے "یا مریم یا عیسیٰ" بھی لکھیں۔ اب جتنے حرف آپ کے پاس ہیں ان کو الگ الگ پرچی پر لکھ کر بند کر لیں اب تمام پرچیوں کو آپس میں ملا لیں اب ان پرچیوں میں سے سات پرچیاں اٹھا لیں اور جو حرف ان سات پرچیوں میں لکھے ہوتے ہیں ان کو آپس میں ملائیں آپ کو جواب مل جائے گا۔



## حصول عزت

اگر کوئی عورت جو اپنے خاوند کی نظر سے گر گئی ہو تو ہر نماز کے بعد اسمائے حسنٰی اور اسمائے نبوی ﷺ کو بلا تعداد پڑھ کر بوسیلہ حضرت بی بی عائشہ صدیقہ" اور حضرت مریم علیہ السلام سجدے میں دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ خاوند کی نگاہ میں بہت زیادہ عزت حاصل کرے گی۔



## دفع درد

آپ کو جس جگہ بھی درد ہو اسے پکڑ کر سورہ مریم ۲ مرتبہ پڑھیں پھر

مطلوبہ جگہ کو چھوڑ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد میں کمی آئے گی۔ اسی طریق پر عمل کرتے رہیں جب تک درد مکمل ختم نہ ہو جائے۔

## مطلوب کو حاضر کرنا

محبوب کے نام کے فلیتہ سات عدد لکھیں پھر ان فلیتوں پر ۲۱ روز تک (اگر جلدی ہو تو) یا گیارہ روز تک سورہ مریم ستر بار پڑھیں اور مطلوب کی حاضری کے لئے دعا مانگیں اور روزانہ ان فلیتوں کو چنبیلی کے تیل میں کورے چراغ میں بتی بنا کے جلائیں جب تک جلتا رہے سورہ مریم پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب فوراً حاضر ہوگا۔

## آدھے سر کا درد

جو خواتین و حضرات مذکورہ بالا بیماری میں مبتلا ہیں وہ سورہ مریم کی آخری آیت سات مرتبہ انگلی سے ماتھے پر لکھیں پھر سات مرتبہ یا شافی یا کافی پڑھیں اور دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کیسا ہی درد ہو وہ ختم ہو جائے گا۔ یاد رہے یہ عمل آپ سورج نکلنے سے پہلے کریں گے۔

## دل کو مضبوط کرنا

ہر فرض نماز کے بعد سیدھے ہاتھ کی انگلیوں کو دل پر رکھ کر سورہ مریم پڑھیں انشاء اللہ چند دنوں کے بعد آپ خود محسوس کریں گے کہ آپ کا دل مضبوط ہو رہا ہے۔





## نیک اولاد

جو شخص سورہ مریم ایک مرتبہ پڑھ کر اپنی بیوی سے محبت کیا کرے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بیوی کو ہونے والا بچہ نیک صالح ہوگا۔

## بدخوابوں سے حفاظت

سونے سے پہلے سورہ مریم پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں پھر ہاتھ پورے بدن پر پھیر لیں انشاء اللہ تعالیٰ بدخوابوں سے حفاظت رہے گی۔

## قبر کی زمین تنگ نہ ہو

اگر کوئی شخص بعد نماز جمعہ مبارک اسمائے حسنیٰ و اسمائے نبوی ﷺ کو ۳۶۰ مرتبہ اور سورہ مریم تین بار پڑھ لے اور پھر بارگاہ مالک ہر جہاں میں دعا مانگے کہ اس کی قبر کی زمین تنگ نہ ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ دعا قبول ہوگی۔

## بانجھ پن

جو خواتین مرض بانجھ میں مبتلا ہیں وہ حسب توفیق صدقہ و خیرات کریں اور صبح و شام چڑیوں کو دانہ پانی ڈالیں پھر ہر نماز کے بعد سورہ مریم ۳ مرتبہ پڑھ کر آب زم زم پر دم کریں اور نہار منہ اسے استعمال کریں کھانے میں دیسی انڈے (کالی مرغی کے ہوں تو بہت اچھا ہے) اور بند گوبھی زیادہ کھائیں۔ بڑا گوشت بالکل استعمال نہ کریں۔



## برق سے حفاظت

اکثر اوقات بارشوں کے دنوں میں مکانوں پر آسمانی بجلیاں گر جاتی

ہیں۔ ان آسمانی بجلیوں سے بچنے کے لئے سورہ مریم کے تعویذ چار عدد لکھ کر مکان کی چھت پر چاروں کونوں میں چپکا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حفاظت رہے گی۔

## زچگی آسان

اگر کوئی حاملہ عورت ایام حمل میں حمل کی تکلیف برداشت نہ کر سکے تو سورہ مریم سات مرتبہ پڑھ کر اپنے پیٹ پر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل کے ایام آسانی سے بسر ہوں گے اور تندرستی اور طاقت قائم رہے گی۔



## عذاب قبر و آخرت سے نجات

چھ رکعت نفل ذیل کے طریقے سے ادا کریں۔

۱۔ دو رکعت نفل نماز توبہ۔ نماز کے بعد خوب استغفار کریں۔

۲۔ دو رکعت نماز برائے ایصال ثواب حضور اکرم ﷺ (دونوں رکعتوں میں بعد سورۃ الفاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں)

۳۔ دو رکعت نماز شکرانہ (بعد نماز سوئم کلمہ اور سورۃ مریم حسب استطاعت پڑھیں۔)

مذکورہ بالا نمازوں سے فارغ ہونے کے بعد اسمائے حسنیٰ کو ستر یا سات سو مرتبہ پڑھ کر سجدے میں بارگاہ مالک دو جہاں سے عذاب قبر اور عذاب آخرت سے بچنے کی دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ عظیم دعا قبول ہوگی۔



## روحانی طاقت

## ☆30 سورہ مریم سے مشکلات کا حل

بعد نماز تہجد ستر مرتبہ سورہ اخلاص اور سات مرتبہ سورہ مریم پانی (آب زم زم ۔ آب باراں یا نلکے کا پانی سات جگہ کا) پر پڑھ کر نہار منہ پئیں ۔ ۹۰ دن اس عمل کو کریں اثر آپ خود دیکھیں گے۔

عاملوں کے لئے یہ نادر تحفہ ہے۔ اس عمل کی کسی صاحب علم سے یا مجھ سے اجازت ضرور حاصل کریں ورنہ رجعت کا قوی اندیشہ ہے۔

☆

## رتبہ اعلیٰ پانا

بعد نماز تہجد سات مرتبہ سورہ یٰسٓ اور سات مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر بارگاہ رب العزت میں رتبہ اعلیٰ کی دعا مانگیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔ انہی سورتوں کو تعویذ کی شکل میں مشک و زعفران سے لکھ کر پاس رکھیں۔ تاثیر دوگنی ہوگی۔

## روزگار حاصل کرنا

بعد نماز عشاء تہجد اور فجر بالترتیب تین تین اور چار مرتبہ سورہ مریم اور ستر مرتبہ اسمائے حسنیٰ کو پڑھ کر کھڑے ہو جائیں اور آسمان کی طرف منہ کر کے ہاتھ اٹھائیں اور یا فتاح پڑھتے ہوئے روزگار کی دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔ بلا اجازت اس عمل کو نہ کریں۔



## شادی کا آزمودہ عمل

عروج ماہ نوچندی اتوار سے بعد نماز تہجد یا عشاء سات مرتبہ سورہ

مریم اور سات سو مرتبہ اسمائے حسنیٰ کو پڑھ کر عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ جلد نکاح ہوگا۔ حسب توفیق پیر اور جمعرات کو پرندوں کو دانہ پانی اور گوشت ڈالیں۔

## ظالم کی بربادی

کسی ظالم کو سزا دینے کے لئے قمر در عقرب یا پھر سورج گرہن کے وقت یا قابض یا جبار یا قہار اور سات مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر ظالم کا تصور کرتے ہوئے کسی پرانی دو قبروں کے درمیان نقش عددی دشمن کا دفن کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

اس عمل کی اجازت لے کر عمل میں لائیں بلا اجازت کرنے والے خواتین و حضرات نقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے۔



## دوکان میں ترقی

وہ کاروباری حضرات جو بذریعہ دوکان کاروبار کر رہے ہیں ان کے لئے یہ عمل نہایت موثر ہے اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ نئے چاند میں پہلی اتوار کی رات سے صرف اکیس دن اس عمل کو پڑھنا ہے۔ باقی دن چھٹی۔ پھر نئے چاند میں اس عمل کو دہرائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلے وظیفہ میں ہی خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔ بعد نماز عشاء یا بعد نماز تہجد عمل میں سو گنا تاثری میں اضافہ ہوتا ہے۔



گیارہ مرتبہ سورہ مزمل اور ہر ایک مرتبہ سورہ ختم کرنے کے بعد سات

☆32 سورہ مریم سے مشکلات کا حل

مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر سجدے میں دعا مانگیں۔ ہر پیر اور جمعرات کو حسب توفیق آٹے کی گولیاں بنا کے سمندر یا دریا میں ڈالیں۔ تاثیر آپ خود دیکھیں گے۔

## قضائے حاجت

جو شخص آدمی رات کو بیدار ہو کر وضو کر کے دو رکعت نماز قضائے حاجت کی نیت سے ادا کر کے سورہ مریم ۵ مرتبہ پڑھے اور بعد عمل بارگاہ رب العزت میں دعا مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہو جائے گی۔

## رزق غیبی کی فراہمی

بعد نماز فجر سب سے پہلے سورہ مریم گیارہ مرتبہ پڑھیں پھر اسمائے حسنیٰ کو گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر سجدے میں رزق غیبی کی فراہمی کی دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی مراد پوری ہوگی۔ غیب سے آپ کے رزق کے ایسے انتظام ہوں گے کہ آپ کی عقل دنگ رہ جائے گی۔

## ہر مشکل کا حل

ہر فرض نماز کے بعد تین سو مرتبہ "استغفر اللہ" پھر درود شریف ابراہیمی پڑھیں تو زیادہ بہتر ہے ورنہ آپ کو جو یاد ہو وہ پڑھ لیں۔ پھر تین سو مرتبہ سوئم کلمہ شریف اور آخر میں ۳ مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر بارگاہ مالک ہر جہاں میں دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی دعا قبول ہوگی۔

☆

# زبان بندی

دشمن کا نام جرفی قمر در عقرب یا پھر سورج گرہن کے وقت لکھ کر سورہ مریم سات مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں پھر موم بتی جلا کے اس کی موم تعویذ پر گرائیں جب تمام تعویذ موم سے چھپ جائے تو پلاسٹک کی تھیلی میں بند کر کے قبرستان میں دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کر دیں۔ بلا اجازت اس عمل کو مت کریں۔



## حصول اولاد نرینہ

اس کے لئے یہ عمل بڑا پر اثر ہے۔ ایک کلو کالے تل لا کر صاف کریں پھر ان پر درج ذیل ترتیب سے پڑھیں۔

۱۔ سو مرتبہ درود شریف ابراہیمی۔

۲۔ ایک مرتبہ سورہ مریم۔

۳۔ سات سو مرتبہ اسمائے الٰہی اللہ المصور

۴۔ سو مرتبہ درود شریف

پڑھ کر عورت جب حیض سے فارغ ہو تو دودھ (گائے کا ہو تو بہت بہتر ہے) سے استعمال کرے پھر اپنے خاوند سے ملے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم ہوگا اور آنے والی روح لڑکے کی ہوگی۔



عورت کو چاہیے کہ پیر اور جمعرات کو میٹھے چاول اپنے ہاتھ سے پکا کے بچوں و فقیروں میں تقسیم کرے۔ ہر پیر اور جمعرات کا روزہ بھی رکھے تو

بہت بہتر ہوگا۔ مجرب عمل ہے۔

## قضائے حاجت

نوچندی اتوار سے بعد نماز عشاء سورہ مریم پانچ مرتبہ پڑھ کر اکیس مرتبہ سورہ مدثر پڑھیں۔ پھر اپنی حاجت روائی کے لئے بارگاہ رب العزت میں دعا مانگیں۔ یہ عمل سات دن کریں انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی حاجت برآئے گی۔

## عزت وحرمت

عروج ماہ میں نوچندی جمعرات سے اکیس روز تک طلوع آفتاب سے ذرا پہلے سورہ مریم گیارہ مرتبہ پھر اسمائے حسنیٰ کو ستر مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ حصول عزت وحرمت کے لئے آسان ومجرب عمل ہے۔

اس عمل کے ساتھ اسمائے نبوی ﷺ زعفران یا زرد رنگ سے لکھ کر پاس رکھیں تو عمل میں چار چاند لگ جائیں گے۔

## شادی کا آسان عمل

ہر فرض نماز کے بعد سورہ مریم ایک مرتبہ اور اسمائے حسنیٰ کو ۳۶۰ مرتبہ پڑھ کر اپنی شادی کے لئے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔ مجرب عمل ہے۔



## کشائش دین ودنیا

دو رکعت نماز توبہ ادا کر کے گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں۔ جب

35☆ سورہ مریم سے مشکلات کا حل

آیت ایاک نعبدو ایاک نستعین پر پہنچے تو سورہ مریم ۲ مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل عروج ماہ میں نوچندی اتوار سے شروع کریں۔ عمل صرف سات دن پڑھنا ہے انشاء اللہ تعالیٰ کشائش دین و دنیا ہوگی۔ ہر ماہ اس عمل کو پڑھا کریں۔ آزمودہ عمل ہے۔

## عمل نکاح

طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز تہجد اسمائے حسنیٰ کو سورہ مریم کے ساتھ ستر بار پڑھیں۔ اس طرح سورہ مریم ستر مرتبہ اور اسمائے مبارکہ سات سو مرتبہ پڑھے جائیں گے۔ بعد عمل دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں تاثیر آپ خود دیکھیں گے۔

## حاضری موکل

جو خواتین و حضرات موکل کی تسخیر کا شوق رکھتے ہیں وہ عروج ماہ میں سورہ مریم کی عزیمت کو روزانہ بعد نماز تہجد پانچ سو مرتبہ پڑھیں دس دن کے اندر موکل حاضر ہوگا۔

جب موکل حاضر ہو تو عہد و پیمان کے بعد اس کو بلانے کا طریقہ پوچھ لیں۔ جب بھی ضرورت ہو اس طریق سے اسے بلائیں جو موکل نے آپ کو بتایا تھا۔ حاضری پر اپنا مقصد بیان کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ موکل آپ کی مدد کرے گا۔

صرف جائز کاموں میں اس سے مدد لیں۔ اس عمل کو اپنے مرشد یا

کسی اہل علم کی نگرانی میں کریں تاکہ ہر قسم کی رجعت سے محفوظ رہ سکیں۔

## عمل فتوحات

اس عمل سے فائدہ اٹھانے کے لئے عروج ماہ میں نوچندی اتوار کو بعد نماز عشاء یا پھر نماز تہجد (بعد نماز تہجد بہتر اور پر تاثیر وقت ہے) سورہ مریم ۷۰۰ مرتبہ پڑھ کر بارگاہ رب العزت میں دعا مانگیں نیز اسمائے حسنیٰ کو ہمیشہ ورد میں رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فتوحات بیحد ہوں گی۔

## حب کا آسان عمل

اطمینان قلب اور طہارت کامل کے ساتھ دو رکعت نماز عمل کی کامیابی کی نیت سے پڑھیں۔ پھر ستر مرتبہ سورہ مریم چینی پر پڑھیں۔ ستر مرتبہ روزانہ کے حساب سے اس عمل کو چالیس دن تک کریں۔ آپ یہ چینی جس کو بھی کھلائیں گے وہ مسخر ہوگا۔

## معزولی وتباہی دشمن

روزانہ رات کو بارہ بجے کے بعد کھلے آسمان تلے ننگے سر سورہ مریم کو سات مرتبہ پڑھ کر دشمن کی معزولی وتباہی کے لئے دعا مانگیں۔ دشمن کا تصور کر کے دم کریں۔ تاثیر آپ خود دیکھیں گے۔ صرف جائز صورت میں اس عمل کی اجازت ہے۔



## عمل عداوت

اسم یا قابض کو قمر در عقرب یا سورج گرہن میں لکھ کر اس پر سورہ مریم

سات مرتبہ پڑھ کر دعا واسطے عداوت کے مانگیں۔ انشاء اللہ مطلوبہ فریق میں عداوت ہوگی۔

صرف جائز صورت میں اس عمل کی اجازت ہے۔ یاد رہے کہ تعویذ کو پڑھائی کے بعد قبرستان میں دفن کرنا ہے۔

## حاضری مطلوب

تین عدد پتلی لکڑیاں (ایک انجیر دوسری انار اور تیسری شہتوت کی) لے کر ان کو باہم باندھ کر ایک تپائی بنائیں۔ اب ایک کورا چراغ مٹی کا لیں اس میں چنبیلی کا تیل ڈال کر اس میں یا بدوح کا فلیتہ جلائیں پھر سورہ مریم مطلوب کا نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق یا پھر سات سو مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب پریشان ہو کر حاضر ہوگا۔ صرف جائز صورت میں یعنی میاں بیوی کے لئے اس عمل کی اجازت ہے ورنہ اپنے گھر کی عزت خراب ہوگی۔

## دافع آسیب و جنات

آب رواں پر سورہ مریم گیارہ مرتبہ اور اسمائے حسنیٰ مبارکہ ستر مرتبہ پڑھ کر مریض کو دیں اور مریض کے کان میں دم کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہو جائے گا یعنی آسیب و جنات کی گرفت سے آزاد ہو جائے گا۔



## شیطانی وسوسہ سے حفاظت

سورہ مریم کے حرفی تعویذ کو لکھ کر گلے میں یوں ڈالیں کہ پہلے اس پر

سورہ مومنون ایک ہزار مرتبہ اور اسمائے مبارکہ ستر مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل میں وسوسے شیطانی آنے بند ہو جائیں گے۔

## چھالیہ برائے حفاظت

ایک چھالیہ لے کر اس پر سات بار سورہ مریم اور ستر مرتبہ اسمائے حسنیٰ کو پڑھ کر اس چھالیہ کو مثل تعویذ اپنے بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کا بچہ حفاظت میں رہے گا۔

## دفع آسیب و جنات

تین مرتبہ مریض کے کان میں اذان دیں پھر ستر مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر مریض کے منہ میں تین بار پھونک ماریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا۔

## علم کی ترقی

سورہ مریم کے نقش کو بروز جمعہ پہلی ساعت میں لکھ کر اس پر سورہ الفاتحہ سات مرتبہ سورہ طٰہٰ 111 مرتبہ اور اسمائے حسنیٰ گیارہ مرتبہ پڑھ کر آب رواں سے دھو کر نہار منہ پئیں۔ علم کی ترقی کے لئے نافع ہے۔

## حفاظت کے لئے

سورہ مریم بعد نماز تہجد یا فجر پاک و صاف کاغذ پر مشک و زعفران سے لکھ کر طالب کے گلے میں ڈالیں حفاظت رہے گی۔ اگر کاروبار والی جگہ پر اس تعویذ کو لگائیں تو چوری و ڈاکہ سے حفاظت رہے گی۔ ستر مرتبہ اسمائے

حسنیٰ کو روزانہ پڑھ کر تعویذ پر دم کرلیا کریں تاثیر دوگنی ہو جائے گی۔

## حاکم کو مہربان کرنا

بعد نماز تہجد تین مرتبہ سورہ مریم ۹۲ مرتبہ اسمائے حسنیٰ کو پڑھ کر مطلوب حاکم کا تصور کرتے ہوئے دم کردیں انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہوگا۔ یہ عمل سات دن تک کرنا ہے۔

## رزق کی زیادتی

مذکورہ مقصد کے لیے یہ عمل بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ بعد نماز عشا، فجر اور عصر سورہ مریم ۲ مرتبہ اور اسمائے حسنیٰ ستر مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں خوب اضافہ ہوگا۔



## امتحان میں کامیابی

ہر نماز کے بعد اسمائے حسنیٰ ستر مرتبہ اور سورہ مریم ۲ مرتبہ یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر امتحان میں کامیابی ہوگی۔ شرف قمر یا مطلوب کے شرف کوکب میں سورہ مریم اور اسمائے حسنیٰ کا نقش مشک و زعفران سے لکھ کر پاس رکھنا بھی مجرب ہے۔

## دوسرے کی روح کو بلانا

سورہ مریم اپنے نام معہ والدہ اور مطلوب کے نام معہ والدہ کے اعداد جمع کر کے حاصل کردہ اعداد کے مطابق بعد نماز تہجد پڑھیں اس عمل میں پرہیز جلالی ناگزیر ہے اور بلا اجازت بھی اس عمل کو مت کریں ورنہ شدید

نقصان کا خطرہ ہے۔

## ہر مشکل آسان

یہ عمل صرف نو دن کا ہے اور نوچندی اتوار سے شروع ہوگا اس عمل کا طریقہ یوں ہے کہ پہلے دو رکعت نماز قضائے حاجت کی نیت سے سورہ مریم پڑھ کر ادا کریں پھر بعد میں اسمائے حسنیٰ اور اسمائے نبوی ﷺ پڑھ کر سجدے میں دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ قبول ومقبول ہوگی۔

☆

## موکل کی حاضری

یاد رکھیں یہ تمام موکلات (جو کسی نہ کسی حرف کے تابع ہیں) مقدس ہیں کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مامور کردہ مخلوق ہے۔ سورہ مریم سورہ یاسین کی ہر مبین (سورہ یاسین میں سات مبین ہیں) کے بعد اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق بعد نماز تہجد پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ موکل کی حاضری ہوگی۔ بلا اجازت اس عمل کو نہ کریں۔



موکل کی تسخیر کے متلاشی خواتین وحضرات اس عمل کو کریں مگر کرنے سے پہلے مجھ سے یا کسی صاحب علم سے اجازت ضرور حاصل کریں تاکہ آپ کو تمام ضروری معلومات تسخیر موکل معلوم ہو جائیں اور آپ آسانی کے ساتھ اس عمل کو کر سکیں۔

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆41

سورہ مریم کے اعداد میں آپ کے اپنے نام معہ والدہ کے اعداد اور جس دن اور جس مہینہ میں عمل کرنے لگیں ہیں ان کے اعداد حاصل کریں اب اسے تین سے ضرب دیں جو اعداد حاصل ہوں اتنی مرتبہ رات بارہ بجے کے بعد پڑھیں یاد رہے حاصل کردہ اعداد کا مفرد عدد آٹھ سے بنے۔ اگر مفرد عدد ۸ نہ بنے تو ۷ سے ضرب دیں۔ گو یہ عمل خوب محنت طلب ہے مگر جب آپ کی محنت کا انعام موکل کی حاضری کی صورت میں ملے گا تو آپ کو تمام کی ہوئی محنتیں بھول جائیں گی۔

## موکل کو بلانا

سورہ مریم کی عددی نقش کو عطر شمامۃ العنبر میں بتی بنا کے اسمائے حسنیٰ کو اپنے نام معہ والدہ' دن اور مہینہ (جب آپ عمل شروع کریں) کے اعداد جمع کر کے حاصل کردہ اعداد کے مطابق رات بارہ بجے کے بعد تنہا کمرے میں پڑھیں۔ یہ عمل سات دن کی نیت سے کریں مگر جب تک موکل کی حاضری نہ ہو عمل ترک نہ کریں بعض اوقات سات دن میں کامیابی ہو جاتی ہے اور بعض اوقات چھ مہینے بھی لگ جاتے ہیں مگر یاد رکھیں یہ روحانی طاقت ہے ایک مرتبہ محنت کر کے حاضر کر لیں تاحیات آپ کے کام آئے گی۔ بلا اجازت عمل نہ کریں۔



## دشمنوں پر غلبہ

سورہ مریم اور اسم ذات کے تعویذ کو اپنے بازو پر مشک و زعفران سے

لکھ کر باندھیں اور مقررہ وقت پر تعویذ میں لکھے عمل کو کثرت سے پڑھیں تو آپ انشاء اللہ تعالیٰ عظیم اپنے دشمنوں پر غالب رہیں گے۔

پہلے تسمیہ شریف پھر اسمائے مبارکہ پھر سورہ مریم پھر اسمائے مبارکہ پھر حروف نورانی (حروف مقطعات) والی پوری سطر پھر اسمائے مبارکہ پھر سورہ مریم اور پھر آخر میں اسمائے مبارکہ پڑھیں گے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت ہر سر تسلیم خم ہوگا۔

## ولادت میں سہولت

اسم یا مصور اور سورہ مریم کو سفید کاغذ پر لکھ کر حمل کے ساڑھے آٹھ ماہ بعد گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ بہت آسانی سے ولادت ہوگی۔ یاد رہے اگر سات سو مرتبہ اسمائے مبارکہ اور ستر مرتبہ سورہ انشقاق کی آیت نمبر ایک تا چار بھی تعویذ پر پڑھ لیں تو خوب آسانی ہو جائے گی۔



## حاضرات ارواح

وہ خواتین و حضرات جن کے نام کا حرف اول "الف" ہے وہ اس عمل سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں دوسرے خواتین و حضرات کو کافی محنت کے بعد اس عمل کی روحانیت نورانیت ملے گی۔ سب سے پہلے سورہ مریم کسی قاری یا حافظ قرآن مجید سے مخارج کے ساتھ پڑھ کر یاد کریں اس کے بعد ذیل کی ترکیب سے عمل پڑھیں۔



یہ عمل آپ نے بعد نماز تہجد پڑھنا ہے چند دنوں کے بعد وہ نظارے

آپ اپنے کمرے میں دیکھیں گے جن کو یہاں تحریر کرنا مشکل ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم قرآن مجید کی آیت ہے جو سورہ نمل کا جزو بھی ہے۔ قرآن مجید میں یہ آیت سورہ توبہ کے علاوہ ہر سورت کے شروع میں آئی ہے۔ غار حرا میں رسول کریم ﷺ پر جو سب سے پہلی آیت نازل ہوئی' اقرا باسمک ربک (اپنے رب کے نام سے پڑھ) اس حکم کی تعمیل میں بندہ قرآن مجید کی تلاوت اللہ کے نام سے شروع کرتا ہے۔

اسمائے مبارکہ سات سو مرتبہ' سورہ مریم ایک سو ایک بار اور تسمیہ شریف ستر مرتبہ پڑھ کر نوے دن تک سجدے میں دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ آپ کا ہر مقصد (جائز) پورا ہوگا۔ حاضری ارواح شروع ہو جائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

## دست غیب

ہر نماز کے بعد تین مرتبہ سورہ مریم' سورہ اخلاص اور آیت الکرسی پڑھ کر اسمائے الٰہی کو ستر مرتبہ پڑھ کر اپنے کمرے کے چاروں کونوں میں دم کر دیں۔ صبح و شام چڑیوں کو اپنے ہاتھ سے دانہ پانی ڈالیں۔

## عمل حاجت روا

عروج ماہ میں اتوار کی رات سے روزانہ اکیس دن تک ستر مرتبہ ایاک نعبد و ایاک نستعین اور ستر مرتبہ مکمل سورہ مریم پڑھیں پھر کھڑے ہو کر اکیس مرتبہ یا مغیث اغثنی پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں عمل کی تاثیر ظاہر ہو جائے گی صبح و شام اپنے ہاتھ سے حسب توفیق صدقہ و خیرات کریں۔

## حسب منشاء نکاح

مطلوب کا تصور کرتے ہوئے ۳۱۳ مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر ستر مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں۔ پھر بارگاہ رب العزت میں دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہو گی۔



## بدخوابی بند کرنا

جن خواتین و حضرات کو زیادہ بد خواب آتے ہوں وہ سونے سے پہلے تین مرتبہ آیت الکرسی، چاروں قل شریف، سورہ مریم اور ۲۱ مرتبہ اسمائے الٰہی کو پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور پورے بدن پر پھیر لیں انشاء اللہ تعالیٰ بد خواب آنا بند ہو جائیں گے۔ نماز کی پابندی کریں اور چلتے پھرتے خوب استغفار کیا کریں۔

## جیب کبھی خالی نہ رہے

بعد نماز تہجد سات سو مرتبہ اسمائے الٰہی کو اور سات مرتبہ سورہ مریم یا گیارہ مرتبہ سورہ مزمل پڑھ کر سجدے میں دعا مانگیں۔ ہر نماز کے بعد اسمائے الٰہی تین یا سات یا گیارہ مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی کبھی بھی جیب خالی نہ ہو گی۔ صبح و شام حسب توفیق صدقہ و خیرات کیا کریں۔ بہت مجرب و آسان عمل ہے۔

## مراقبہ برائے ہر مقصد

سورہ مریم خوشخط سنہری حرفوں میں نقش مثلث میں یا پھر سادہ لکھ لیں اب بعد نماز تہجد یا فجر اس پر نظریں جما کر دل کی زبان سے اس کا ورد کریں۔ جب آنکھیں مسلسل دیکھنے سے تھک جائیں تو ہاتھ اٹھا کے اپنے مقصد کی دعا مانگیں۔ تاثیر آپ خود دیکھیں گے۔ بہت مجرب عمل ہے۔ اس عمل کی اجازت اپنے مرشد یا کسی اہل علم سے ضرور حاصل کریں۔

## شادی کے لئے

کنوارے لڑکے اور کنواری لڑکیاں نئے چاند میں نوچندی اتوار کی رات بعد نماز عشاء یا تہجد سورہ مریم روزانہ پانچ مرتبہ ساٹھ روز تک پڑھیں۔ انشاء اللہ جلد ہی شادی ہو جائے گی۔



## مقدمہ میں کامیابی

باوضو ادب کے ساتھ قبلہ رو بیٹھ کر انتہائی محبت و عقیدت و خلوص کے ساتھ کثرت سے سورہ مریم پڑھیں۔ جب عمل ختم ہو تو سجدے میں جا کے دعا کامیابی مقدمہ کی مانگیں اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہو گا۔

## قبولیت دعا

بعد نماز تہجد سورہ مریم ور سورہ حشر سات مرتبہ پڑھ کر بارگاہ رب العزت مالک ہر جہان میں اپنے مقصد کے حل کے لئے جو دعا مانگیں گے انشاء اللہ تعالیٰ قبول و مقبول ہو گی۔

## ہر بیماری سے شفاء

نماز فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان سورہ مریم پڑھ کر آب رواں (سات جگہ کا) یا آب زم زم یا پھر آب باراں پر دم کریں بعد عمل حسب توفیق صدقہ وخیرات کریں اور دعا مانگیں کہ اللہ تعالیٰ مریض کو شفا نصیب کرے اس کے بعد روزانہ دم والے پانی کو مریض کو نہار منہ پلایا کریں۔ انشاء اللہ جلد شفا نصیب ہوگی۔

## ہر کام میں خیر و برکت

کوئی بھی نیا کام شروع کرنے سے پہلے سورہ مریم بعد نماز تہجد یا فجر پانچ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ خوب برکت ہوگی اگر سورہ مریم کا تعویذ مشک وزعفران سے لکھ کر بھی کام والی جگہ پر رکھیں تب بھی خوب خیر و برکت رہے گی۔

## دکھتی آنکھ کا علاج

اچھے سرمہ پر سورہ مریم ۳۳ مرتبہ پڑھیں اس سرمہ کو آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ تعالیٰ دکھتی آنکھوں کو آرام آئے گا۔

## دشمنوں پر غلبہ پانا

سورہ مریم کا تعویذ اپنے بازو پر مشک وزعفران سے لکھ کر باندھیں اور مقررہ وقت پر سورہ مریم کثرت سے پڑھیں تو آپ انشاء اللہ اپنے دشمنوں پر غالب رہیں گے۔

# نوری موکل کی تسخیر

جو خواتین و حضرات موکل کی تسخیر کا شوق رکھتے ہیں وہ عروج ماہ میں سورہ مریم کی عزیمت کو روزانہ بعد نماز تہجد پانچ سو مرتبہ پڑھیں۔ اکیس دن کے اندر موکل حاضر ہوگا۔ جب موکل حاضر ہو تو عہد و پیمان کے بعد اس کو بلانے کا طریقہ پوچھ لیں۔ جب بھی ضرورت ہو اس طریق سے اسے بلائیں جو موکل نے آپ کو بتایا تھا۔ حاضری پر اپنا مقصد بیان کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ موکل آپ کی مدد کرے گا۔ صرف جائز کاموں میں اس سے مدد لیں اس عمل کو کسی اہل علم کی نگرانی میں کریں تاکہ ہر قسم کی رجعت سے محفوظ رہ سکیں۔



## عمل حب

یکشنبہ یا چہار شنبہ کو پندرہویں تاریخ سے پہلے جب قمر برج شرف میں ہو تو سورہ مریم کا حرفی نقش مشک وزعفران سے لکھنا شروع کریں اور ہر روز اکیس بار لکھیں اور دریا میں ڈال آیا کریں اور آتے وقت پیچھے پھر کر نہ دیکھیں اور نہ آتے جاتے کسی سے گفتگو کریں۔

تعویذ لکھنے سے پہلے سات بار درود شریف پڑھ لیا کریں جب تعویذ دریا میں ڈال آئیں تو اسی جگہ بیٹھ کر سورہ مریم اکیس بار پڑھیں۔



یہی عمل چالیس روز تک متواتر کرتے رہیں ایک چلے میں زکوٰۃ ادا ہو جائے گی اب اپنی مراد کے واسطے ایک بار اور لکھے تو محبوب مہربان ہوگا۔

## حب احمر

ایک ایسا بادام تلاش کر کے لائیں جس کے اندر دو گریاں یعنی دو مغز ہوں اور عروج ماہ میں درود شریف سات بار اور سورہ مریم گیارہ بار پڑھیں اور ان باداموں پر دم کریں۔ بعد ازاں مغز ریشمی پارچہ (کپڑے) میں لپیٹ کر درخت انار شیریں کی شاخ سے باندھ دیں۔ اس کے بعد اسی شاخ کے نیچے سورہ مریم تین یوم متواتر پڑھتے رہو۔ اثنائے عمل میں مطلوب کا تصور قائم رکھو انشاء اللہ مطلوب جلد حاضر ہوگا بلکہ وہ طالب کا درجہ اختیار کرے گا۔



## حب قدیم

نماز فجر کے بعد چنبیلی کے تازہ پھولوں پر سورہ مریم اکیس بار پڑھ کر پھونکیں پھول طالب و مطلوب کو سنگھائیں بس ان کے درمیان موافقت اور مستقبل محبت ہو جائے گی۔ یہ اعمال ایسے ہی موقع پر استعمال کرنے چاہئیں ناجائز جگہ ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ بجائے فائدے کے نقصان ہوگا۔

## معشوق مطیع ہو

جب چاند بڑھ رہا ہو تو جمعہ کی آدھی رات کو اول درود شریف گیارہ بار پڑھیں اور پھر سورہ مریم ۳۳ بار پڑھیں اور اس میں اپنا نام معہ نام والدہ خود لیں اور پھر محبوبہ اور اس کی ماں کا نام لیں اور سورہ قریش ایک سو ایک بار پڑھیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف کا ورد کریں ہر روز یہی عمل کریں حتیٰ کہ

چالیس روز پورے ہو جائیں پس محبوبہ سے نکاح ہو جائے گا اور مراد پوری ہوگی اگر محبوبہ کی ماں کا نام نہ معلوم ہو سکے تو اس کی جگہ بنت حوا یعنی حوا کی بیٹی لکھ دیں۔ مجرب ہے۔

## کامیابی کے لئے

سورہ مریم ۳۳ بار پڑھ کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں لباس جسم اور بستر پاکیزہ ہونا چاہیے۔ بعد نماز عشاء پڑھیں اور پڑھ کر سو جائیں تو خواب میں سوال کا جواب ملے گا اور کامیابی کی تدابیر بھی بتائی جائیں گی۔ بفضل تعالیٰ مجرب ہے۔ آپ بھی ضرور اس سے کام لیں۔

## عمل عجیب

سورہ مریم پاکیزہ کاغذ پر لکھ کر نیک ساعت میں اپنے تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائیں اور اپنا سوال بھی دہرائیں پس خواب میں سوال کا جواب ملے گا۔ انشاءاللہ اگر پہلے روز کامیابی نہ ہو تو اگلے روز یہی عمل کریں مراد بر آئے گی۔

## جن جاتا رہے

آیۃ الکرسی سات بار قل ہو اللہ پانچ بار' الحمد شریف سات بار اور تین بار سورہ مریم پڑھ کر اس مریض یا مریضہ پر دم کرے جس کے سر جن آتا ہو یا آسیب کا خلل ہو تو رفع ہو جائے گا اور پھر کبھی نظر نہ آئے گا بلکہ جل جائے گا۔

## دافع آسیب

جمعرات کی رات کو کڑوے تیل پر "یا قہار یا جبار" ایک ہزار ایک بار اور سورہ مریم سات بار پڑھیں اور پھر وہ تیل چراغ میں ڈال کر جلائیں چراغ مٹی کا بنا ہوا ہونا چاہیے اور بتی بھی نئی روئی کی ہو۔ پس چراغ روشن کریں اور مریض یا مریضہ کو قریب بٹھائیں تو جن یا آسیب جو کچھ بھی ہوگا جل جائے گا۔ نہایت مفید اور عجیب ہے جس نے کبھی خطا نہیں کی اور ہر بار کامیاب ثابت ہوا۔ بڑا قیمتی عمل ہے۔

## گم شدہ چیز ملنا

سورہ مریم سات بار سورہ والیل سورہ اخلاص پڑھ کر سو جائیں اور دعا کریں یا اللہ گمشدہ چیز کا پتہ بتلا اور جس نے چیز چرائی ہے تو چور کا نام ونشان بتا۔ خواب میں صحیح صحیح جواب ملے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## عمل دافع جن

جب کسی کے سر جن یا آسیب آئے اور بہت تنگ کرے تو سورہ مریم مٹی کے چراغ پر ایک سو بار پڑھیں اور اول و آخر درود شریف سات سات بار پڑھا کریں مریض یا مریضہ کو قریب بٹھائیں پس جن یا آسیب چراغ میں جا کر جل جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ



## حاضرات

اگر کوئی چیز گم ہو جائے یا کوئی اور ضروری بات معلوم کرنی ہو تو رات

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 51

کو سوتے وقت سورہ مریم سات بار' سورہ والیل سات بار' قل ھو اللہ سات بار پڑھیں بستر پر لیٹے لیٹے پڑھنا چاہیے جسم' لباس اور بستر پاک ہو خوشبو بھی لگالیں سرہانہ شمال کی طرف اور منہ قبلہ کی طرف اور اسی حالت میں سو جائیں پس خواب میں سوالات کا جواب باصواب ملے گا اگر پہلے روز مطلب پورا نہ ہو تو اگلے روز کریں مراد بر آئے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## جن و آسیب کو جلانا

جس مکان میں جن یا آسیب ہو اور وہ مکان کے رہنے والوں کو تکلیف دیتا ہو تو جب وہ نظر آئے تو لا الہ الا ھو الحی القیوم اور اس کے بعد سورہ مریم اور پھر آیۃ الکرسی پڑھتا جائے شاید جن بھی ساتھ یہ پڑھے۔ پس گھبرا نہ جائیں پس جن یا آسیب جل کر خاک ہو جائے گا۔

## جادو کا توڑ

سفید چینی کی رکابی لے کر اس پر سورہ مریم لکھے اور اسے دھو کر اس مریض کو پلائے جس پر جادو ہونے کا شبہ یا جس پر آسیب یا جن مسلط ہو اور آٹھ روز تک یہی عمل کریں۔ پس جادو و جن اور آسیب بھاگ جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## حاضرات سے جواب



اول دس سالہ حسین لڑکے یا لڑکی کے داہنے ہاتھ کے ناخن پر کاجل لگائیں اور خشک ہو جانے کے بعد اس کے اوپر تیل لگائیں اور اب سورہ مریم

کے اعداد اس پر لکھیں اور لڑکے کو انگوٹھے اور اس کے قریب کی انگلی سے تعویذ پکڑا دیں اور لڑکے کو ہدایت کریں کہ وہ سیاہی لگا ہوا ناخن غور سے دیکھتا رہے پس جب اسے سیاہی میں کچھ نظر آئے تو اس سے سوالات کر کے جواب حاصل کریں۔

## گمشدہ چیز کا سراغ لگانا



جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو سورہ مریم کے اعداد کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر جلائیں اور تعویذ روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں اب کسی خورد سال لڑکے یا لڑکی کو جس کی عمر دس سال ہو اور خوبصورت ہو چراغ کے سامنے بٹھائیں اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے پس جب اسے کوئی غیر معمولی چیز نظر آئے تو اس سے گمشدہ چیز کے متعلق سوالات کریں اور جن لوگوں پر اڑا لے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں پس وہ چیز کا درست پتہ بتائے گا۔

اس طریق سے اور ہر قسم کے حالات دریافت کر سکتے ہیں یعنی جب لڑکے کو غیر معمولی شکلیں نظر آئیں تو اس سے اپنے مطلب کے سوالات کریں وہ صحیح جواب دے گا اور مطلب پورا ہو جائے گا۔



## تمام مخلوق مسخر ہو

اول تین بار درود شریف پڑھو اور اس کے بعد تین بار سورہ مریم اور

تین بار پھر درود شریف بعد نماز عشاء پڑھا کریں۔

مخلوق مطیع و فرمانبردار ہوگی۔ بے حد عزت کرے گی وقت مقررہ پر وظیفہ پڑھے۔ اور وقت مقررہ کر کے تین بار یعنی عشاء کے علاوہ عصر اور مغرب کو بھی پڑھے تو مراد حاصل ہوگی۔

## برائے تسخیر حکام جابر

پاک و صاف ہو کر پاکیزہ لباس پہن کر عروج ماہ میں بروز پنجشنبہ روزہ رکھیں اور پھر شام کو نہا دھو کر پاک و صاف کپڑے پہنیں اور خوشبو لگا کر روزہ کھولے اور پھر علیحدہ مکان میں داخل ہو کر خوشبو دار دھونی جلائیں اور تین رکابیوں میں کھیر اتارے۔ ان میں ایک رکابی عمل کے لئے نامزد کرے اور سورہ مریم بارہ بار پڑھے اور رکابیوں پر دم کرے بعد ازاں پہلی اور دوسری رکابی مسجد میں بھیج دیں اور تیسری حضرت فاطمہؓ کے نام کی کنواری لڑکیوں کو کھلائے۔

ترک حیوانات ضروری ہے۔ یہ عمل کی زکوۃ ہوئی۔ اس طرح عمل پر کامل قبضہ ہو جائے گا اور عامل کہیں خطا نہیں کھائے گا۔

یہ عمل عموماً ایک ہی دن میں ہو جاتا ہے اگر ایسا نہ ہو تو دوسرے دن عمل کر لیں لیکن کھیر بے دودھ کی پکانی چاہیے۔ اس دن روزہ بھی رکھیں۔ باقی عمل بدستور مذکور کرے اور ضرورت ہو تو تیسرے دن کریں مگر روزہ نہ رکھیں کھیر پکانے کی بھی ضرورت نہیں۔

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 54

اگر کام اب بھی نہ ہو تو متواتر بارہ روز تک کرتے جائیں حتیٰ کہ کام ہو جائے مگر کھیر اور روزے کی ضرورت نہیں۔ زکوٰۃ پوری ہو جانے کے بعد تیرھویں روز کچھ مٹھائی بطور نیاز فاتحہ دے کر بچوں میں تقسیم کر دے اور اب ہر روز نو بار پڑھا کریں کبھی ناغہ نہ کریں پس عمل قبضے میں رہے گا۔ اب سورہ مریم:

☆ ایک بار پڑھ کر جس پر پھونکیں فرمانبردار ہو جائے۔

☆ خاص و عام اور حکام تسخیر ہوں۔

☆ ہر قسم کی حاجت اور مراد بر آئے۔

☆ قیدی قید سے رہا ہو۔

☆ غضبناک حاکم مہربان ہو۔

☆ ظالم ظلم سے باز آئے۔

☆ کاروبار میں بے حد برکت ہو۔

☆ لازمت پر بحال ہو۔ ہر مراد بر آئے۔

## حیوانات مطیع ہوں

جب نیا چاند نکلے تو بروز شنبہ سورہ مریم زکوٰۃ کی نیت سے سوا لاکھ بار پڑھیں ترک حیوانات جلالی و جمالی ضروری ہے۔ اکتالیس روز برابر پڑھتے جائیں ایک مقررہ جگہ اور مقررہ وقت پر پڑھیں۔ لباس بھی ایک ہی ہونا چاہیے۔ پس یہ عمل کی زکوٰۃ ہوئی اول و آخر میں درود شریف ضرور پڑھیں۔

☆ اب ہر روز ایک سو بار پڑھا کریں تو حیوان و انسان تابع و مطیع ہو جائیں گے۔

☆ سات بار پڑھ کر ظالم و جابر حاکم پر پھونک دینے سے اس کا دل نرم ہو جائے گا اور وہ تمہاری مرضی کے مطابق کام کرے گا۔

☆ اس عمل کا عامل جنگل سے بے کھٹکے گزر سکتا ہے شیر چیتا ریچھ اور درندے وغیرہ اسے بالکل تکلیف نہیں دے سکیں گے بلکہ اطاعت قبول کریں گے۔مجرب المجرب ہے۔

## محبوب دیوانہ ہو

جب محبوب کا ستارہ آتشی ہو تو یہ تعویذ نوچندی جمعرات کو مشتری ساعت میں بروز یکشنبہ لکھے اور چولہے کے اندر دفن کرے۔ یہ تعویذ طلسمی اثر رکھتا ہے دل کی پاکیزگی لازمی شرط ہے۔

اول عمل کی زکوٰۃ دیں طریق ادائیگی زکوٰۃ یہ ہے کہ پاکیزہ سفید لباس پہن کر نماز عصر پڑھیں اور اس کے بعد سورہ مریم اکتالیس بار پڑھیں احتیاط رکھیں کہ وضو نہ ٹوٹے اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔سورہ ختم ہونے کے بعد سات بار موکلوں کے نام لیں' جو یہ ہیں۔

اہیا' صبرسا' جاجا' صورط



علاوہ ازیں ہر جمعرات کو سوجی ایک چھٹانک شکر ایک چھٹانک اور روغن زرد ایک چھٹانک کا حلوہ اپنے ہاتھ سے بنا کر اس پر حضرت علیؓ کی نیاز دیں اور

اسے خود کھالیں۔ یہ عمل متواتر چالیس روز کریں تو زکوۃ پوری ہو گی عمل قبضے میں آئے گا۔

جب کسی کی تسخیر مطلوب ہو تو بروز یکشنبہ تاروں کی چھاؤں' پھولوں کے باغ میں جائیں اور کسی پھول کی تین کلیوں پر نظر جما کر انہیں شناخت کر آئیں اور بعد ازاں ان کے اوپر سورہ مریم چار بار پڑھیں اور موکلوں کا نام بھی لیں اور یہ کلام کلیوں پر پھونکیں۔ اور آخر میں طالب و مطلوب کا نام بھی لیں۔

اگلے روز اور پھر تیسرے روز بھی یہی عمل کریں حتیٰ کہ کلیاں پھول بن جائیں پس ان کو توڑ لائیں اور ہار بنا کر محبوب کو بطور تحفہ بھیج دیں پس وہ پھول سونگھتے ہی محبت سے بے قرار ہو جائے گا اور جلد حاضر ہو جائے گا اور عمر بھر فرمانبردار رہے گا۔

عمل ہذا کو قبضے میں رکھنے کے واسطے سورہ مریم معہ اسمائے موکلات ہر روز ۴ بار پڑھنا لازمی ہے۔

## عمل تسخیر عام

جلالی اور جمالی ترک حیوانات کریں روٹی اپنے ہی ہاتھ کی پکی ہوئی کھائیں چمڑے کے ڈول کا پانی نہ پئیں گوشت نہ کھائیں کسی جاندار کو بلکہ جوں بھی نہ ماریں اپنا کوئی کام دوسرے آدمی سے نہ کرائیں اور چالیس روز کے اندر سوا لاکھ بار سورہ مریم پڑھیں۔ نیت زکوۃ کی ہو جب چالیس روز گزر

جائیں تو پھر ہر روز صرف ایک سو بار پڑھا کریں تو ہر شخص عزت کرے گا اور خاص و عام کے دل مسخر ہو جائیں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

## حاضری موکل

خلوت میں بیٹھ کر چار لاکھ اسی ہزار مرتبہ سورہ مریم پڑھے۔ یہ تعداد خواہ کتنی ہی مدت میں پڑھے مثلاً ایک چلے چالیس دن میں لیکن یہ ضروری ہے کہ ہر روز ایک ہی تعداد پڑھی جائے یعنی پہلے دن جتنا پڑھیں آئندہ بھی ہر روز اتنا ہی پڑھیں۔ موکل حاضر ہو کر تابع ہو گا۔

## مردان غیب سے ملاقات

پاک لباس پہن کر اور پاکیزہ جگہ بیٹھ کر سورہ مریم ہر روز ۱۶ بار پڑھے اور دل میں رجال الغیب کا خیال رکھے۔ پڑھتے وقت فولادی چھری اپنے سامنے زمین میں گاڑے۔

چالیس روز تک پڑھتا رہے تو رجال الغیب سے ملاقات ہوگی اور ان سے جو مدد کہی جائے گی وہ ملے گی مگر حسن اعتقاد لازم ہے۔

## تمام مخلوقات مطیع ہو

اول سات بار درود شریف پڑھیں اور پھر سورہ یٰسین شروع کریں جب لفظ ''مبین'' پر پہنچیں تو ایک بار سورہ مریم پڑھ کر پھر سورہ یٰسین شروع کریں۔ پھر جب دوسری مبین پر پہنچیں تو پھر بھی سورہ مریم کے بعد سورہ شروع سے پڑھیں اسی طرح تیسرے مبین پر پہنچ جانے کے بعد بھی ایسا ہی

کریں اسی طرح سات مبین سے آغاز کریں اب تین بار درود شریف پڑھیں۔

یہی وظیفہ طریق مذکورہ گیارہ روز تک پڑھیں مقررہ وقت اور مقررہ مکان میں پڑھنا چاہیے مناسب ہو کہ رات کے وقت خلوت میں پڑھیں پس گیارہ دن میں عمل مکمل کریں پھر روزانہ ورد رکھیں تو کل مخلوقات مطیع و فرمانبردار ہو جائے۔ حیوان و انسان جن اور پری حکموں کی تعمیل کریں الغرض دنیا تسخیر ہو جائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دانت درد کے لئے

اگر کسی کے دانت یا داڑھ میں شدید درد ہو تو سات مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر دم کرے اگر پھر بھی افاقہ نہ ہو تو دوبارہ اس عمل کو کیا جائے زیادہ سے زیادہ تین بار اس طرح عمل کرنے سے دانت کا درد جاتا رہے گا۔ اس کے علاوہ اگر کسی کی داڑھ کو کیڑا لگا ہو جس کی وجہ سے اسے سخت درد ہوتی ہو ایک سفید کاغذ پر اسم "یا شمعونی" لکھیں اور مریض سے کہیں کہ جس دانت میں درد ہو رہا ہے اس کے ساتھ اسے مضبوطی سے پکڑے اب عامل مریض سے پوچھے کہ کتنے سالوں کے لئے یہ درد بند ہو جب وہ کہے کہ اتنے سالوں کے لئے تو اس اسم والے کاغذ کو مریض سے لے کر دیوار کے ساتھ لگا کر یا شمعونی کے میم پر کیل ٹھونکتے ہی ایک مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر مریض سے پوچھیں کہ اب درد ہوتا ہے کہ نہیں اگر مریض کہے کہ ہاں درد ہوتا ہے تو پھر عامل یا

شمعونی کے عین کے اوپر کیل ٹھونکے اور اس کے ساتھ ہی ایک مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر مریض سے پوچھے کہ درد ہوتا ہے یا نہیں اگر پھر بھی درد باقی ہو تو اب یاشمعونی کی واؤ پر کیل ٹھونکے اور ساتھ ہی سورہ مریم پڑھے انشاء اللہ تعالی اس مرتبہ درد میں ضرور افاقہ ہوگا اور درد جاتا رہے گا۔

## لقوہ کے مرض میں

اگر کسی کو لقوہ کا مرض لاحق ہو گیا ہو تو ایک جنگلی کبوتر ذبح کر کے پکائیں اور اس پر باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۃ زلزال اور ستر بار سورہ مریم پڑھ کر مریض کو کھلائیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تین یا چار دن میں مریض کو شفا نصیب ہوگی۔



## درد شقیقہ

اگر کسی کو درد شقیقہ ہو تو ایسی صورت عامل باوضو ہو کر سورہ مریم اور سورۃ کافرون دس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض بہت جلد اچھا بھلا ہو جائے گا اور درد شقیقہ فوراً جاتا رہیگا۔

## مرگی کا مرض

جو کوئی مرگی کا دورہ پڑنے کی وجہ سے بے ہوش ہو جائے تو عامل کو چاہیے کہ اس کے دائیں کان میں مکمل اذان اور بائیں کان میں اقامت اور سورہ مریم سات مرتبہ کہے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مرگی کا مریض بہت

جلد ہوش میں آجائے گا اور نارمل حالت میں ہو جائے گا۔

## بخار کے لئے

اگر کسی کو ہر تیسرے دن بخار ہو جاتا ہو تو ایسی صورت میں عامل باوضو ہو کر ایک پان کا پتا لے کر اس پر مع سورہ مریم درج ذیل اسمائے مبارکہ لکھے:

یا غفور یا غفور یا شافی یا کافی یا غفور یا غفور

اس کے بعد تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور بیمار کو کھلائے مگر بخار ہونے سے پہلے کھلائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض کو شفا حاصل ہو گی۔

## کان درد میں

اگر کسی کے کان میں سخت درد ہو درد کی وجہ سے ٹیسیں اٹھتی ہوں کان میں زخم ہو یا پیپ بہتی ہو تو ایسی صورت میں عامل سرسوں یا کدو کا تیل لے کر اس پر سات مرتبہ سورہ مریم مع مندرجہ ذیل اسمائے مبارکہ پڑھ کر دم کرے اور وہ تیل چند قطرے مریض کے کان میں ٹپکائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تکلیف جاتی رہے گی۔ اسمائے مبارکہ یہ ہیں۔

یا شافی یا کافی یا الرحمن یا الرحیم یا غفور





## بچہ ڈر جائے تو



اکثر بچے رات کو سوتے ہوئے چونک جاتے ہیں اور ڈر جاتے ہیں

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆61

بعض بچے معمول سے زیادہ روتے ہیں، جس کی وجہ سے ماں باپ کو بڑی پریشانی ہوتی ہے بعض بچوں کا یہ مسئلہ ہوتا ہے کہ وہ معمول کے مطابق ٹھیک مقدار میں دودھ پینا اچانک بند کردیتے ہیں اور بہت کم دودھ پینا شروع ہو جاتے ہیں ایسی تمام صورتوں میں عامل کو چاہیے کہ وہ سات مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر بچے پر دم کرے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے بچے کی یہ عادات ختم ہو جائیں گی۔

اس کے علاوہ اگر کسی کا بچہ بہت ہی زیادہ روتا ہو اور بلا وجہ تنگ کرتا ہو تو عامل کو چاہیے کہ باوضو ہو کر تین مرتبہ سورۃ فاتحہ اور تین مرتبہ چاروں قل شریف پڑھ کر بچے کے جسم پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر مرض سے بچا رہے گا۔



## جانوروں کا درد

اگر کسی جانور کے پیٹ میں درد ہو جس کی وجہ سے وہ تکلیف محسوس کرتا ہو اور سخت بے چین ہو تو عامل کسی کھانے والی چیز پر باوضو ہو کر یہ عمل مع سورہ مریم پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔

یا طار۔ یا طار۔ یا غفور



## بچوں کی حفاظت کے لئے

اگر کسی کا بچہ دودھ نہ پیتا ہو نیند میں ڈر جاتا ہو یا پھر بچے کو ام

الصبیان کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو بچہ دن بدن سوکھتا جاتا ہو' بچے کو کسی متعدی مرض میں مبتلا ہو جانے کا والدین کو خدشہ ہو یا کوئی اور خطرہ ہو جس کی وجہ سے بچے کو نقصان پہنچ سکتا ہے تو ان تمام سے بچاؤ کے لئے انتہائی تیر بہدف عمل یہ ہے کہ عامل باوضو ہو کر نیلی رنگت کے سات دھاگے بچے کے قد کے برابر لے کر اس پر سورۃ یاسین پڑھتے ہوئے جب مبین پر پہنچے تو ایک ایک گرہ لگاتا جائے تمام سورۃ یاسین میں سات مقامات پر یہ مبارک کلمہ آیا ہے اس کے بعد اس دھاگے کو جس پر گرہیں لگائی ہیں سورہ مریم ایک سو ایک بار دم کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بچہ ہر طرح کے خطرے سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ بے کو اپنی حفظ و پناہ میں رکھے گا اور اس بچے کی عمر میں بھی برکت ہو گی بچے کی طرف سے والدین کو انشاء اللہ تعالیٰ کوئی پریشانی نہ ہو گی۔



## چنبل کے لئے

اگر کسی کو چنبل کا مرض لاحق ہو تو ایسی صورت میں عامل پاک مٹی لے کر اس پر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ مع سورہ مریم پڑھ کر دم کرے اور اس مٹی کو مریض چنبل والی جگہ پر مل لے تو کلام پاک کی برکت سے اللہ تعالیٰ مریض کو چنبل سے نجات عطا فرمائے گا۔





## اولاد نہ بچتی ہو تو

اگر کسی کے ہاں اولاد ہو کر مر جاتی ہو یا کچھ مدت زندہ رہ کر فوت ہو جاتی ہو تو عامل باوضو ہو کر چالیس دھاگے نیلے رنگ کے لے کر ان کی ایک رسی بنائے اور پھر اس میں چالیس گرہ اس طرح لگائے کہ ہر گرہ ہر ایک مرتبہ سورۃ مزمل اور سورہ مریم ستر بار پڑھتا جائے پھر اس کو بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کی عمر میں برکت ہوگی اور بچہ لمبی عمر پائے گا۔

## احتلام کے لئے

اگر کسی کو کثرت سے احتلام ہوتا ہو اور کسی دوا سے آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں عامل باوضو ہو کر تین سو مرتبہ سورۃ مریم پڑھے اور مریض کے منہ پر دم کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے احتلام کی شکایت پھر پیدا نہ ہوگی۔

## دمہ اور کھانسی میں

اگر کسی کو دمہ یا کھانسی کا عارضہ لاحق ہو اور علاج کروانے کے باوجود اسے کوئی افاقہ نہ ہوتا ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ نمک کی چھوٹی چھوٹی سات کنکریاں لے کر ان پر نو مرتبہ آیت الکرسی اور سورہ مریم پڑھ کر دم کرے اور مریض کو ہدایت کرے کہ وہ ہر روز نمک کا یہ ٹکڑا منہ میں رکھ کر چوسے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تھوڑے ہی دنوں میں یعنی تین سات یا نو دنوں میں مکمل طور پر شفا حاصل ہو جائے گی۔

## وبائی امراض

اگر کوئی وبائی مرض میں مبتلا ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں عامل پانی لے کر آگ پر نیم گرم کرے اور پھر اس پر تین مرتبہ والسماء ذات البروج اور ستر بار سورہ مریم پڑھ کر دم کرے اور مریض کو پلائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تین یا پانچ دن تک مکمل طور پر مرض سے نجات مل جائے گی۔

## طحال کا مرض

طحال کے مرض میں مبتلا مریض کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ سات مرتبہ سورۃ مریم اور آیۃ الکرسی پڑھ کر پسی ہوئی سیاہ مرچوں پر دم کرے اور مریض کو ہدایت کرے کہ وہ اسے مولی کے ساتھ کھائے انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں کے اندر اندر شفا نصیب ہو گی۔



## سینے کا درد

سینے میں درد ہونے کی صورت میں عامل باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ الم نشرح مع سورہ مریم پڑھ کر میٹھے تیل پر دم کرے اور مریض کے سینے پر مالش کرے انشاء اللہ تعالیٰ سینے کا درد جاتا رہے گا۔



## بچوں کے دانت نکلنا

اگر کسی کے بچے کو دانت نکالتے ہوئے بہت تکلیف ہوتی ہو تو

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆65

عامل باوضو ہو کر کاغذ پر سورۃ مریم لکھے اور بچے کے لواحقین کو ہدایت کرے کہ وہ اسے پانی میں گھول کر بچے کے مسوڑھوں کو اس پانی سے دھوئیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کے کرنے سے بچے کے دانت نکالنے میں کوئی تکلیف محسوس نہ ہوگی اور اس کے دانت آسانی سے نکل آئیں گے۔

## چوہوں سے نجات

اگر کسی کا کھیت چوہے خراب و برباد کر جاتے ہوں تو عامل کو چاہیے کہ وہ کھیت کے چاروں طرف یعنی مشرق و مغرب شمال و جنوب کی طرف دس دس مرتبہ سورۃ فاتحہ اور سورہ مریم پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام چوہے بھاگ جائیں گے اور دوبارہ اس کھیت کی طرف نہیں آئیں گے۔



## ورم اور زخم کی صورت میں

اگر کسی کے بچے کے حلق اور گال پر ورم پیدا ہو جائے یا کسی خاتون کی چھاتی پک جائے تو ایسی صورت میں عامل چکنی مٹی پر یہ عمل کر کے مریض کو دے تا کہ مریض بار بار اس متاثرہ مقام پر اس مٹی کو لگائے اس عمل کی خاصیت یہ ہے کہ مریض کی غیر موجودگی میں عامل بھی یہ عمل کر سکتا ہے اس طرح کہ اگر تکلیف دائیں طرف ہے تو عامل خود اپنے بائیں طرف عمل کرے اور اگر تکلیف بائیں طرف ہو تو عامل اپنے بدن پر دائیں طرف عمل

کرے۔اگر مریض سامنے ہے تو عمل پڑھ کر ہاتھ سے ورم کی جگہ کو مس کرے اگر مریض بار بار نہیں آسکتا تو پھر چکنی مٹی پر دم کر کے دے دے تا کہ مریض اس مٹی کو بار بار اپنے ورم کی جگہ پر پھیرے اگر مریض دور ہے تو پھر عامل اپنے بدن پر عمل کرے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض کو شفا حاصل ہو گی۔وہ عمل یہ ہے۔

تین مرتبہ سورۃ الناس اس طرح پڑھ کر دم کرے کہ قل اعوذ برب الناس میں جتنی جگہ ناس آتا ہے اسے تین تین مرتبہ یعنی ناس ناس ناس) پڑھے۔آخر میں سورہ مریم ایک سو ایک بار پڑھے۔

## درد پستان

اگر کسی عورت کی چھاتیوں میں درد ہو تو عامل گیارہ مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر پاک صاف مٹی پر دم کرے اور مریضہ سے کہے کہ وہ اس دم کی ہوئی مٹی کو درد کی جگہ پر ملے۔اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے درد میں افاقہ ہو گا۔

## منہ کا درد

اگر کسی کے منہ میں درد ہو زبان پر یا منہ کے اندر چھوٹے چھوٹے دانے نکلے ہوئے ہوں جن کی وجہ سے کھانا کھانے میں تکلیف محسوس ہوتی ہو اور منہ میں پانی سا آجاتا ہو تو ایسی صورت میں عامل کو چاہیے کہ وہ طباشیر کو باریک پیس کر اس پر سات مرتبہ سورہ مریم پڑھ کر دم کرے اور مریض کو دے

کر کہے کہ وہ اسے زبان پر ملے اور چوس لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا نصیب ہو گی۔

## دل کا درد

جس کسی کے دل میں درد کی شکایت پیدا ہو جائے تو عامل سورۃ عادیات اور سورہ مریم سات مرتبہ پڑھ کر تازہ پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے چند دنوں کے عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ شفا مل جائے گی۔

## ناف پڑ جانا

اگر کسی کو ناف پڑ جائے تو عامل ایک صاف کپڑا لے کر اس پر سورہ مریم پڑھ کر کپڑے کو مروڑ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی اصل جگہ پر آ جائے گی۔

## مہلک مرض سے شفا

ہر قسم کے مرض سے شفا حاصل کرنا مقصود ہو تو عامل بیری کے درخت کی سات پتیاں لے کر پیسے اور پھر ان کو پاک اور صاف پانی میں ملائے اور پانی کو ہاتھ سے حرکت دیتے ہوئے آیۃ الکرسی اور سورہ مریم پڑھتا جائے یہاں تک کہ جب سات مرتبہ پڑھ لے تو اس پانی پر دم کرے اور مریض کو ہدایت کرے کہ وہ اس پانی سے غسل کرے۔ تین دن تک اس عمل کے کرنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر طرح کی بیماری سے شفا

حاصل ہوگی اور مرض جاتا رہے گا۔

## بانجھ پن

جو عورت بانجھ پن کا شکار ہو اس کے ہاں علاج کروانے کے باوجود اولاد نہ ہوتی ہو ایک عرصہ سے وہ اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو ایسی عورت کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم چینی کی صاف پلیٹ پر لکھے اور عورت کو ہدایت کرے کہ وہ صبح نہار منہ عرق گلاب سے دھو کر پورے نو ماہ تک اس نقش کو پی لیا کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے عورت کا بانجھ پن ختم ہو جائے گا اور اللہ تعالی اسے اولاد نرینہ سے نوازے گا۔

عامل حضرات کی سہولت کے لئے اس بات کی اجازت ہے کہ اگر نقش کے روزانہ لکھنے میں دقت ہو تو یہ نقش وہ ایک ہی وقت میں بہت سی پلیٹوں پر لکھ کر دے دیں اور عورت ہر روز ایک نقش عرق گلاب میں دھو کر پی لیا کرے جب یہ ختم ہو جائیں تو پھر دوبارہ بھی اکٹھے لکھ کر دے دیئے جائیں۔ نو ماہ کے مسلسل عمل سے انشاء اللہ تعالی مراد پوری ہوگی۔

## قید سے رہائی

جو کوئی ناحق قید کر دیا جائے اور رہائی کی کوئی صورت نہ پیدا ہوتی ہو وہ سورہ مریم کو جمعرات کے دن صبح چھ اور سات بجے کے درمیان لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے بہت جلد قید سے رہائی

مل جائے گی۔ رہا ہونے کے بعد وہ اس نقش کو دریا میں ڈال دے۔

## چوری سے حفاظت

چوروں اور ڈاکوؤں کے خطرے کے پیش نظر سورہ مریم انتہائی آزمودہ اور فوری اثرات کا حامل ہے اس کی یہ خاصیت ہے کہ مکان یا دکان کو چوروں اور ڈاکوؤں سے محفوظ رکھنے کے لئے ایک پاک وصاف پتھر پر لکھ کر مکان کی دیوار پر لگا دیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے وہ مکان چوری اور ڈاکوؤں کے حملے سے محفوظ رہے گا چور کبھی بھی اس مکان کی طرف رخ نہ کریں گے اور کسی بھی طرح کا کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ آزما کر دیکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مایوسی نہ ہوگی۔ انتہائی عجیب اثرات رکھنے والا عمل ہے۔



## کاروبار میں ترقی

اگر کسی کا چلتا ہوا کاروبار رک گیا ہو اچھا بھلا چلتا ہوا کارخانہ بند ہو گیا ہو فیکٹری یا دکان کی آمدنی میں دن بدن کمی واقع ہوتی جا رہی ہو کاروبار روز بروز مندے کا شکار ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں عمل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم اتوار کے دن تین اور چار بجے کے درمیان تین بار لکھ کر اس شخص کو دے اور اسے ہدایت کرے کہ وہ یہ تعویز اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس تعویز پاک کی برکت سے کاروبار میں دن دوگنی رات چوگنی ترقی ہوگی۔

## رزق میں زیادتی

اگر کسی کا کاروبار ٹھیک چل رہا ہو اور وہ اس میں ترقی کا خواہش مند ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی روزی میں وسعت پیدا ہو جائے تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم گیارہ بار لکھ کر اسے دے اور ہدایت کرے کہ وہ اب کو ہر وقت اپنے پاس رکھے البتہ نجاست کے وقت اس نقش پاک کو اپنے سے الگ کر کے رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے روزی میں برکت پیدا ہو گی۔



## درد دل کا علاج

اگر کسی کے دل میں ہر وقت درد رہتا ہو اور مریض تکلیف محسوس کرتا ہو کسی طرح بھی شکایت رفع نہ ہوتی ہو تو ایسی صورت میں عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم سنہرے کاغذ پر لکھ کر اس پر ایک سو مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ اس عمل کے کرنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض مکمل طور پر شفایاب ہو گا اس کے دل کا درد جاتا رہے گا۔

## سرخ باد

اگر کسی کو سرخ باد کا عارضہ لاحق ہو اور وہ اس کا شکار ہو علاج کرنے کے باوجود اسے آرام نہ آتا ہو تو مند سورہ مریم سات عدد کاغذوں پر لکھ کر ان پر سات سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کریں اور پانی میں گھول

کر مریض کو ہر ایک گھنٹے کے وقفے سے پلائیں اور سات گھنٹوں میں سات تعویذ پلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پانچ یوم تک اس عمل کے کرنے سے مریض کو شفا حاصل ہو گی۔

## بچوں کا رونا

جو چھوٹے بچے ہر وقت بلا وجہ روتے رہتے ہوں۔ والدین ان کی اس عادت سے تنگ آ چکے ہوں بچہ ضدی اور چڑ چڑا ہو تو روتے رہنے کی عادت کسی طرح بھی نہ چھوڑتا ہو تو عامل باوضو ہو کر سورہ مریم لکھے اور اس پر سات سو مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے پھر والدین کو ہدایت کرے کہ وہ اس نقش کو چاندی کے تعویذ میں بند کر کے بچے کے گلے میں لاکٹ کی طرح پہنا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش کے اثر سے بچہ بلا وجہ رونا بند کر دے گا اور سکون سے کھیلتا رہے گا۔ والدین کو تنگ نہیں کرے گا اس نقش کے لکھنے کا کوئی خاص وقت مقرر نہیں جب بھی ضرورت ہو نقش لکھا جا سکتا ہے۔

## خواب بندی

خواب بندی کے لئے سورہ مریم بہت ہی اثر رکھتا ہے انتہائی اکسیر ہے۔ عامل کو چاہیے کہ وہ اس کو منگل کے دن ایک اور دو بجے کے درمیان لکھ کر جہاں پر سائل سوتا ہو اس جگہ پر دفن کر دیں یا کسی چیز کے نیچے دبا کر رکھے۔

## حب کے لئے

سورہ مریم حب کے لئے بے نظیر چیز ہے انتہائی مجرب شے ہے عامل کو چاہیے کہ وہ اس کو اتوار یا منگل یا جمعرات کے دن صبح کے وقت باوضو ہو کر لکھے اور دیے میں خوشبودار تیل ڈال کر جلائے دیئے کا رخ خانہ مطلوب کی طرف رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب کے دل میں محبت جاگزیں ہو جائے گی اور وہ بے اختیار چلا آئے گا۔ صرف جائز اور نیک مقصد کے لئے اس تعویذ کو لکھیں۔



## بیوی کو راہ راست پر لانا

اگر کوئی بیوی اپنے خاوند کو تنگ کرتی ہو بلا وجہ گھر میں لڑائی جھگڑے کی فضا پیدا کرتی ہو اور کسی طرح بھی اپنی اس بدعادت سے باز نہ آتی ہو یا اگر روٹھ کر میکے چلی گئی ہو اور واپس نہ آتی ہو ہر بات میں ضد اور جھگڑا کرتی ہو تو ایسی صورت میں اس شخص کی بیوی کو راہ راست پر لانے اور بیوی کے دل میں اپنے خاوند کی محبت کو پیدا کرنے کی غرض سے عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم دو نقوش کی شکل میں صبح کے وقت سات اور آٹھ بجے کے درمیان باوضو ہو کر لکھے اور ہدایت کرے کہ نقش نمبر ایک چاندی کے لاکٹ میں بند کر کے خاوند گلے میں ڈالے اور نقش نمبر دو انار کے درخت کے ساتھ باندھ کر لٹکا دے تا کہ ہوا سے ہلتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد

میں بہت جلد کامیابی ہوگی۔

## ہر مشکل کے لئے

سورہ مریم ایک مشکل کے حل اور ہر طرح کی بیماری میں شافی علاج کے لئے بے نظیر چیز ہے اس نقش کے لکھنے کے لئے وقت اور ضروری ہدایات پر عمل کرنا انتہائی ضروری ہے تاکہ نقش کے اثرات سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو۔

اس نقش کو لکھنے کے لئے لازم ہے کہ صاف ستھرا پاک لباس پہنیں جسمانی طہارت و پاکیزگی بھی ٹھیک ہو اور باوضو حالت میں چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو مشتری کی ساعت میں صبح چھ اور سات بجے کے درمیان نقش حوا ایک سو ایک مرتبہ لکھیں اس کے بعد ان تمام کو کسی بہتی ہوئی نہر یا ندی میں ڈال دیں اور جو نقش سب سے آگے ہو اسے جلدی سے پکڑ لیں اور اٹھا کر اپنے سامنے رکھیں۔ اس نقش پر روزانہ اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ مع سورہ مریم پڑھیں اسی طرح روزانہ پڑھتے ہوئے جب اکتالیس دن پورے ہو جائیں تو اب یہ نقش پاک مکمل طور پر آپ کے عمل میں آجائے گا۔ نقش کی تیاری کے بعد اسے چاندی کے تعویذ میں بند کر کے اس وقت پہنیں جو آپ کے عمل پڑھنے کا تھا۔



اس کے علاوہ جب بھی کسی بیمار کو کوئی نقش خواہ وہ کسی مرض کو

دور کرنے کے بارے میں اس کے ساتھ اس نقش حوا کو پینے کی غرض سے دیں اور یہ آپ کے اختیار کی بات ہے کہ نقش پینے کے لئے ایک ایک گھنٹہ کے وقفہ کی ہدایت کریں یا اس سے کم یا زیادہ۔ یہ بیماری کی نوعیت کے مطابق ہے یعنی اگر معمولی بیماری ہے تو صرف ایک ہی نقش پینے کے لئے دیا جا سکتا ہے اگر بیماری شدید اور خطرناک قسم کی ہے تو پھر آپ کی مرضی ہے جیسا بھی آپ مناسب خیال کریں یہ نقش حوا ہر طرح کے امراض کے لئے اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔

اگر آپ مناسب خیال کریں تو یہ نقوش اوقات معینہ میں زیادہ تعداد میں لکھ کر اپنے پاس رکھ لیں تا کہ بوقت ضرورت فوری طور پر کام آ سکیں مگر اس بات کا دھیان رہے کہ نقش مذکور ان ہی اوقات میں لکھا جائے جن اوقات میں آپ عمل پڑھا کرتے تھے۔ باوضو ہونا اور وقت کی پابندی اس بارے میں انتہائی ضروری ہے۔



## حب زوجین

میاں بیوی کے مابین محبت و پیار کی فضا پیدا کرنے کے لئے سورہ مریم اتوار کے دن صبح کے وقت ساتھ اور آٹھ بجے کے درمیان لکھیں اور اکیس عدد پورے کریں جب یہ تعداد پوری ہو جائے تو سب پر سورہ مریم ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر ان میں سے ایک نقش لے کر کسی

کھانے والی چیز میں ملا دیں اگر پانی ہے تو اس میں گھول دیں اور ماں بیوی کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکیس دن کے اندر اندر دونوں اس قدر پیار محبت ہو جائے گا کہ ایک دوسرے کو دیکھے بغیر سکون نہیں آئے گا۔

اگر اس نقش والی چیز کو گھر کا کوئی دوسرا کوئی فرد بھی کھا لے تو کوئی نقصان والی بات نہیں بلکہ اس سے گھر میں ایک دوسرے سے محبت میں اضافہ ہوگا۔



## نامعلوم مرض کا علاج

بعض لوگوں کو کوئی ایسا مرض لاحق ہو جاتا ہے کہ جس کی تشخیص ہی نہیں ہو پاتی۔ ڈاکٹر و اطباء حضرات تنگ آجاتے ہیں ان کو معلوم ہی نہیں ہو پاتا کہ اس کو کیا مرض ہے؟ مریض بے چارہ ہر طرح کے علاج کرا کرا کے مایوس ہو جاتا ہے۔ یہ بیماری اسے اندر اندر گھن کی طرح کھائے جا رہی ہوتی ہے۔ اس قسم کے مرض کے لئے جس کی کوئی پہچان نہیں ہوتی اور مریض اس کی وجہ سے دن بدن لاغر ہوتا چلا جاتا ہے سورہ مریم اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔

ایسا مریض جو اپنی زندگی سے مایوس ہو چکا ہو یہ اس کے لئے انتہائی پرتاثیر ہے۔

عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم طلوع آفتاب کے وقت چینی یا شیشے کی پلیٹ پر زعفران سے لکھے اور جب خشک ہو جائے تو اس پر ایک چمچ

خالص شہد ڈال کر کر مریض کو چٹائیے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تین دن کے بعد ہی مریض میں صحت مندی کی علامات دکھائی دینے لگیں گی جس جگہ دوا کام نہیں کرتی اس جگہ اللہ تعالی کا کلام اپنی رحمت کرتا ہے اور شفا حاصل ہوتی ہے مایوس مریضوں کے لئے انتہائی مجرب اور کامیاب عمل ہے۔

## بند پیشاب جاری کرنا

اگر کسی انسان یا حیوان کو یہ عارضہ لاحق ہو جائے کہ اس کا پیشاب بند ہو جائے اور آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں عامل سورہ مریم باوضو ہو کر لکھے اور اس پر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور نقش کو کچی لسی میں گھول کر مریض کو آدھے گھنٹہ کے وقفہ سے پلانے کی ہدایت کرے چند مرتبہ ہی ایسا کرنے سے بند پیشاب جاری ہو جائے گا اور مریض کی طبیعت بحال ہو جائے گا مریض کو سکون ملے گا اس کی تکلیف ختم ہو جائے گی۔

## مفرور کی واپسی

اگر کوئی گھر سے فرار ہو گیا ہو یا کسی کا کوئی ملازم یا کوئی اور شخص پیسے لے کر بھاگ گیا ہو تو اسے جلد واپس لانے کے لئے سورہ مریم انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے۔



عامل کو چاہیے کہ وہ اس مقصد کے لئے پہلے سے اسے نقش کی

صورت میں لکھ کر رکھ لیا کرے تا کہ جب بھی کوئی حاجت مند کسی بھی وقت عامل کے پاس آئے تو اسے مایوسی نہ ہو اور اس کا کام ہو جائے۔

سورہ مریم کو جمعرات کے دن صبح چھ اور سات بجے کے درمیان لکھنا چاہیے۔ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھ لیں اور جب کوئی ضرورت مند آئے تو اس وقت نقش کے نیچے مفرور اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کریں اور حاجت مند کو دیتے ہوئے ہدایت کریں کہ وہ اس نقش کو انار کے درخت سے باندھ دے تا کہ ہوا سے ہلتا رہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مفرور بہت جلد واپس چلا آئے گا۔

اس کے علاوہ مفرور کی جلد واپسی کے لئے جس کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہو کہ وہ کدھر چلا گیا ہے ا ۔ ل ۔ ر ۔ ح ۔ م ۔ ا ۔ ن ۔ سات مرتبہ ایک کاغذ پر لکھیں اس کے ساتھ مفرور کا نام بھی لکھیں اور پھر ایک سو گیارہ بار سورہ مریم اس پر پڑھ کر گھر میں کسی کونے میں دفن کر کے اوپر ایک پتھر رکھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا جلد واپس آ جائے گا۔

## دشمن کو زیر کرنا

اگر کسی شریف آدمی کو دشمن بہت تنگ کرتا ہو اور وہ شخص اس کے شر سے محفوظ رہنا چاہتا ہو اور چاہتا ہو کہ دشمن زیر ہو جائے اور اسے کسی طرح کا نقصان نہ پہنچائے تو دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم بہت ہی

کامیاب ہے۔

عامل کو چاہیے کہ وہ اس کو ہفتہ کے دن بارہ اور ایک بجے کے درمیان لکھے اور حاجت مند کو دے کر ہدایت کرے کہ وہ اس نقش کو اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا اور دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دافع نسیان



جو کوئی مرض نسیان میں مبتلا ہو کوئی بات یاد نہ رہتی ہو حافظہ سخت کمزوری کا شکار ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم انتہائی مجرب ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے دماغ کو تقویت دیتا ہے خاص طور پر قرآن پاک حفظ کرنے والوں کے لئے بہت فائدہ مند ہے۔

جو کوئی اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا یعنی لاکٹ کی شکل میں اپنے گلے میں پہنے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی قوت حافظہ تیز ہو جائے گی اور جو بھی یاد کرے گا یادداشت بہت ہی بہتر ہو جائے گی۔

## بچوں کے امراض

بچوں کے ہر طرح کے امراض کے لئے سورہ مریم انتہائی مجرب ہے یہ نقش کی صورت میں باوضو ہو کر لکھیں اور سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر اس پر دم کریں اور بچے کے گلے میں پہنا دیں۔



اس نقش کے اثر سے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ سکون کی نیند سوئے گا

سوتے میں اسے ڈر نہیں لگے گا اس کے علاوہ بلاوجہ ضد کرنا اور ہر وقت روتے رہنے کی عادت بھی ختم ہو جائے گی۔

بچے کی ہر طرح سے حفاظت رہے گی۔ بچہ تمام امراض سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ بچے کو اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## چوتھیا بخار

اگر کوئی چوتھیا بخار میں مبتلا ہو اور کسی طرح اسے آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو ہو کر لکھیں اور مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا اور مکمل طور پر شفا حاصل ہوگی۔

## نافرمان اولاد کے لئے

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو جائے والدین کا کہنا نہ مانتی ہو اور سخت تنگ کرتی ہو اولاد کی نافرمانی کی وجہ سے والدین کی زندگی اجیرن ہو چکی ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم اتوار کے دن صبح چھ اور سات بجے کے درمیان اکیس عدد کاغذوں پر لکھیں اور والدین کو ہدایت کریں کہ وہ ہر روز ایک نقش کسی کھانے والی چیز میں ملا کر یا پانی میں حل کر کے نافرمان کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ اکیس دنوں کے اندر اندر نافرمان والدین کا تابعدار ہو جائے گا۔



## حمل نہ گرے

جس عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو ساقط ہو جاتا ہو تو ایسی صورت

میں سورہ مریم مانع اسقاط حمل کا کام دیتا ہے اس مقصد کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم لکھ کر عورت کو ہدایت کرے کہ اس نقش کو اپنی کمر سے باندھ رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے عورت کا حمل قائم رہے گا اور اسقاط حمل نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نیک اور صالح اولاد سے نوازے گا اور اس کے ساتھ ہی اگر نقش حوا بھی پانی میں حل کر کے عورت صبح کے وقت پی لے تو انشاء اللہ تعالیٰ سونے پہ سہاگہ والی بات ہوگی۔

## دردِ حیض

اگر کسی عورت کو بوقت حیض شدید تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو اسے سورہ مریم لکھ کر خالص شہد کے شربت میں گھول کر تین دن تک لگاتار پلائیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی تکلیف دور ہو جائے گی اور پھر کبھی اسے یہ تکلیف نہ ہوگی عورتوں کے لئے یہ عمل اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔



## ماسخورہ کا علاج

اگر کسی کو ماسخورہ کی شکایت ہو جائے تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم لکھ کر اسے دے اور ہدایت کرے کہ اسے گلے میں پہن لے اس کے علاوہ تھوڑے سے میٹھے سوڈے پر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور مریض کو دے کر ہدایت کرے کہ وہ سات دن تک ہر روز اس میں سے تھوڑا سا سوڈا لے کر سرسوں کے تیل کے ساتھ اپنی انگلی سے دانتوں پر ملے اور سوڈا

ملنے کے بعد منہ سے پانی نہ لگائے بلکہ خشک کپڑے سے اچھی طرح دانت صاف کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ ماخورہ کے مرض سے نجات مل جائے گی اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## افراط حیض

اگر کسی عورت کا خون زیادہ مقدار میں بہتا ہو اور کسی طرح بند نہ ہوتا ہو تو فوری طور پر سورہ مریم کے اعداد نقش کی صورت میں لکھ کر عورت کو دیتے ہوئے ہدایت کریں کہ وہ اسے اپنی کمر کے ساتھ باندھ لے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اسی وقت خون بند ہو جائے گا اور مریضہ کو آرام آ جائے گا۔

## درد شقیقہ

درد شقیقہ میں مبتلا مریض کے لئے سورہ مریم طلوع آفتاب سے پہلے لکھ کر اس پر سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں اور مریض کے سر سے باندھ دیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے درد میں بہت جلد افاقہ ہوگا اور مکمل طور پر شفا ہو جائے گی۔

## شب کوری



شب کوری کے عارضہ میں مبتلا مریض کے لئے سورہ مریم چاند

کے مہینہ کی پہلی بدھ کے دن صبح نو اور دس بجے کے درمیان لکھیں اور مریض کو دیتے وقت اس نقش پر گیارہ مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور مریض سے کہیں کہ وہ اسے کسی پاک و صاف کپڑے میں باندھ کر اپنے گلے میں پہن لے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تھوڑے ہی دنوں میں شفا حاصل ہو جائے گی۔

## مسان کا علاج

اگر کسی بچے کو مسان کا عارضہ لاحق ہو تو سورہ مریم اس کے لئے اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے عامل کو چاہیے کہ وہ اسے نقش کی شکل میں لکھ کر خوشبو لگائے اور بچے کی گردن میں پہنا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔



## زہر باد کا علاج

زہر باد میں مبتلا مریض کے لئے سورہ مریم آٹھ کاغذوں پر لکھ کر ان پر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر دم کریں اور مریض کو دیتے ہوئے کہیں کہ وہ ان میں سے ایک تعویذ کی شکل میں گلے میں پہن لے جبکہ باقی نقوش ایک ایک گھنٹہ کے وقفہ سے پانی میں گھول کر پی لے اور پھر دوسرے اور تیسرے دن صرف سات سات نقوش ہی لکھیں اور اسی طرح مریض کو پلانے کی ہدایت کریں انشاء اللہ تعالیٰ تین دنوں میں ہی مرض میں افاقہ ہوگا اور شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

## قوت مردمی بند کرنا

اگر کوئی یہ چاہے کہ کسی مرد کو اس طرح سے باندھ دے کہ وہ جماع کرنے پر قادر نہ ہوا کرے تو ایسی صورت میں عامل کو چاہیے کہ وہ بکرے کی انتڑی تراش کر رسی کی مانند بنائے اور دو قریبی درختوں پر تان کر ڈال دے تا کہ وہ خشک ہو جائے اس کے بعد سورہ مریم لکھ کر اس کے ساتھ اپنے گلے میں باندھے اور کہے یا ..... فلاں بن فلاں کی قوت جماع کرنے کی جاتی رہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے اسی وقت۔ اس مرد کی قوت جماع بند ہو جائے گی۔ جس کے لئے یہ عمل کیا گیا ہے چاہیے کہ یہ عمل ایسے مرد کے لئے کیا جائے جو شادی شدہ ہو اور اپنی بیوی کے ہوتے ہوئے غیر عورتوں سے ناجائز تعلقات قائم کرتا ہو یا زانی ہو اور کسی طرح بھی باز نہ آتا ہو۔



## حاکم کا خوف

اگر کوئی شخص حاکم کے سامنے یا کسی مجلس میں جاتے ہوئے گھبراتا ہو اور اس پر خوف وہراس طاری ہو جاتا ہو تو عامل ایسے شخص کو سورہ مریم لکھ کر دے اور ہدایت کرے کہ وہ اسے اپنے پاس رکھ لے ٹوپی یا پگڑی میں باندھ کر جس بھی حاکم یا مجلس میں جائے گا اسے کوئی خوف و خطرہ محسوس نہ ہوگا۔



## شہرت کے لئے

چشم خلائق میں مقبول و مشہور ہونے کے لئے سورہ مریم انتہائی

پراثر ہے۔اس کے اعداد نقش کی طرح لکھ کر اور اس پر ایک ہزار مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر اس نقش کو پانی میں گھول کر پی لے۔انشاء اللہ تعالیٰ خلقت عامل کی طرف کھنچی چلی آئے گی اور اس کی شہرت لوگوں میں عام ہو جائے گی۔

## خارش کا خاتمہ



اگر کوئی خارش کے مرض میں مبتلا ہو اور خارش کر کر کے برا حال ہو جاتا ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم اتوار کے دن لکھ کر مریض کو دے اور کہے کہ کسی کھانے والی چیز میں ملا کر کھائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خارش کا خاتمہ ہوگا اور پھر کبھی بھی یہ عارضہ لاحق نہ ہوگا۔یہ عمل انتہائی موثر اور تجربہ شدہ ہے۔

## خواب میں ڈرنا

اگر کوئی شخص سوتے ہوئے ڈر جاتا ہو اور خوف کی وجہ سے اس کی نیند کھل جاتی ہو ڈراؤنے قسم کے خواب اسے دکھائی دیتے ہوں تو سورہ مریم لکھ کر اپنے گلے میں ڈال لے انشاء اللہ تعالیٰ وہ سوتے میں نہیں ڈرے گا۔

اور چین و آرام کی نیند سوئے گا۔



اس کے علاوہ اگر کسی کے دل میں شیطانی وساوس بہت زیادہ آتے ہوں اور وہ خفقان کے مرض میں مبتلا ہو تو اس کے لئے بھی یہ بڑے

کام کی چیز ہے وہ اس کا نقش کھانے والی چیز میں ملا کر تین دن تک کھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

جادو ٹونے کے اثر کو زائل کرنے کے لئے ہر روز ایک نقش پانی میں گھول کر گیارہ دن تک پلانے سے صحت ہوتی ہے۔

## برص، جذام، لقوہ، نقرس اور فالج

برص، جذام، نقرس، لقوہ اور فالج کے مرض میں مبتلا مریضوں کے لئے سورہ مریم شفائی اثرات کا حامل ہے اس مقصد کے لئے منگل کے دن ساعت زحل میں یہ نقش کی طرح لکھ کر ایسے مریض کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض میں افاقہ ہوگا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔



## اٹھرا کے لئے

اگر کسی عورت کو اٹھرا کی بیماری لاحق ہو تو اس کے لئے سورہ مریم اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے اس کے علاوہ یہ سوکھے کے مریضوں کے لئے انتہائی فائدہ مند ثابت ہوا ہے ان صورتوں میں اسے باوضو ہو کر لکھیں اور مریض کو ہر روز دھو کر پلائیں جبکہ ایک نقش گلے میں لٹکائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ اٹھرا کا عارضہ اس نقش پاک کے اثرات کی وجہ سے جاتا رہے گا اور سوکھے کے مریض بھی صحت یابی کی طرف مائل ہوں گے۔

## باہمی محبت

طرفین میں محبت و الفت پیدا کرنے کے لئے سورہ مریم انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے۔ اس کا عددی نقش بنا کر کسی کھانے والی چیز میں ملا کر یا پانی میں گھول کر پلانے سے طرفین میں محبت بڑھتی ہے۔

## افراط شیر

اگر زچگی کے دوران کسی عورت کے دودھ میں اچانک کمی واقع ہو جائے کسی طرح بھی دودھ میں اضافہ نہ ہوتا ہو جس کی وجہ سے شیر خوار بچہ بھوکا رہ جاتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو ہو کر لکھیں اور کسی چیز میں ملا کر عورت کو کھلا دینے سے دودھ میں زیادتی ہو جائے گی۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچے کو دودھ پلانے کے دوران پھر کبھی دودھ میں کمی واقع نہ ہوگی۔ اس مقصد کے لئے یہ عمل انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے۔

## بے گناہ قیدی

اگر کسی کو حاکم وقت نے بے گناہ قید میں ڈال دیا ہو اور کسی طرح بھی رہائی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر اس کے نیچے قیدی اور اس کی ماں کا نام لکھے اور سیاہ رنگ کے کبوتر کی گردن میں باندھ کر اسے رہا کر دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ نقش پاک کی برکت سے بے گناہ قیدی کو رہائی مل

جائے گی۔۔ انتہائی مجرب عمل ہے۔

## دشمن کے شر سے بچنا

اگر کسی کو دشمن کی طرف سے کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہو تو وہ سورہ مریم جمعرات کے دن ہرن کی کھال کے ٹکڑے پر لکھ کر اپنے ساتھ رکھے تو دشمن اسے کبھی بھی گزند نہ پہنچا سکے گا۔

اس کے علاوہ دشمن پر مکمل طور سے غلبہ پانے کی غرض سے اس نقش کو مٹی کے کورے برتن پر لکھ کر کسی طرح دشمن کے گھر میں دفن کر دے تو دشمن کی زبان بندی ہو گی۔



## وبائی امراض

سورہ مریم وبائی امراض کو دور کرنے کے لئے انتہائی مجرب و آزمودہ ہے۔ وبائی امراض کے خطرے کی صورت میں اگر اندیشہ ہو کہ فلاں بچے کو یہ مرض لاحق ہو سکتا ہے تو ایسی صورت میں اس کے دو نقش لکھ کر ایک سرہانے تلے رکھنے اور ایک بچے کے بازو پر باندھ دینے سے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ مرض سے محفوظ رہتا ہے اور اسے وبائی امراض کے موسم میں کسی طرح بھی مرض سے خطرہ نہیں رہتا۔



## حب کے لئے

سورہ مریم حب کے لئے انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے مگر اس کے

کرنے کے لئے شرط یہ ہے کہ اسے صرف اور صرف نیک اور اچھے مقصد کے لئے کیا جائے۔ اس کا نقش جمعہ کے دن سورج نکلنے کے وقت لکھ کر آگ میں ڈال دینے سے مطلوب طالب کی محبت میں کھنچا چلا آتا ہے۔ اور اسے طالب کو دیکھے بغیر چین نہیں آتا۔ اس کے دل میں طالب کی محبت موجزن ہو جاتی ہے۔ حب کے لئے اس کا نقش پاک ایک بہترین چیز ہے۔ بتائے گئے طریقے کے مطابق عمل کرنے سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ نقش کے نیچے فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا اور اپنی والدہ کا نام اور مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔

## زچگی میں آسانی

اگر کسی عورت کو بچے کی پیدائش میں تنگی اور دشواری کا سامنا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر حاملہ کی گردن میں ڈال دیا جائے اور ایک نقش پانی میں گھول کر عورت کو پلایا جائے تو اس سے بچہ کی پیدائش میں آسانی ہو جائے گی اور تنگی و تکلیف سے خلاصی مل جائے گی۔

## عمل حب

اگر کوئی یہ چاہے کہ کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ کر دے اور اپنی محبت میں گرفتار کرلے تو اس مقصد کے لئے سورہ مریم لکھ کر مطلوب کے بال میں باندھ کر ہوا میں لٹکائے۔ مطلوب اس کی محبت کے جذبات موجزن ہوں

گے۔

## بچوں کا رونا اور ڈرنا

جو چھوٹے بچے ہر وقت بلا مقصد روتے رہتے ہوں اور سوتے ہوئے ڈر جاتے ہوں تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر وقت کا رونا دھونا بند کر دے گا اور سوتے ہوئے اسے ڈر بھی محسوس نہ ہوگا۔ اسے سکون سے نیند آئے گی۔





## حب زوجین

جو میاں بیوی گھر میں بلا وجہ آپس میں جھگڑتے رہتے ہوں ان کے مابین پیار و محبت اور سلوک کی فضا قائم کرنے کے لئے سورہ مریم بہت ہی فائدہ مند ہے اس مقصد کے لئے اس کا نقش لکھ کر کسی کھانے والی چیز میں ملا کر میاں بیوی کو کھلائیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دونوں کو آپس میں کبھی لڑائی نہ ہوگی دونوں ایک دوسرے سے پیار و محبت سے پیش آئیں گے۔

## درد جگر کے لئے



اگر کسی کو درد جگر کا عارضہ لاحق ہو تو سورہ مریم باوضو حالت میں لکھیں اور پاک و صاف پانی میں دھو کر ہر روز مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ

تعالیٰ مریض کو مرض سے نجات مل جائے گی اور وہ مکمل طور پر شفایاب ہوگا اور اگر سورۃ الم نشرح بھی لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلادیں تو بھی اللہ تعالیٰ مریض کو شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## فتح کے لئے

سورہ مریم زبان بندی کے لئے انتہائی مجرب و آزمودہ ہے۔اس مقصد کے لئے اور جائز کام میں فتح و کامیابی حاصل کرنے کے لئے اسے نقش کی صورت میں لکھیں۔اور اپنے پاس رکھیں۔انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی ہوگی اور اللہ تعالیٰ کامیابی و کامرانی سے ہمکنار فرمائے گا۔



## خواب بندی

خواب بندی کے لئے سورہ مریم شیر کی کھال کے ٹکڑے پر نام مطلوب معہ عدد ۴۴۴ اس وقت لکھے جب کہ قمر نیک ساعت میں ہو اور آفتاب اصل خانہ قمر میں یعنی سرطان میں ہو۔نقش لکھنے کے بعد سونے سے پہلے اپنے سرہانے رکھ لینے سے خواب بندی ہو جاتی ہے۔

## ہیضہ کے لئے

ہیضہ کے مرض سے شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو ہو کر لکھیں اور پاک و صاف پانی میں دھو کر صبح و شام مریض کو پلائیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے مریض کو شفا حاصل ہوگی اور ہیضہ کا مرض مکمل طور پر جاتا رہے

گا۔

## درندوں کو مطیع کرنا

اگر کوئی یہ چاہے کہ خطرناک قسم کے درندوں مثلاً شیر اور ہاتھی وغیرہ کو تسخیر کرے اور ان پر غلبہ حاصل کرے تو وہ ہر روز باوضو حالت میں اسم مبارک اللہ الصمد ستر مرتبہ پڑھے اور سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ درندے اس کے مطیع ہو جائیں گے جو لوگ جانوروں کو سدھاتے ہیں ان کے لئے یہ انتہائی مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔ انہیں بلاخوف و خطر اسے آزمانا چاہئے۔



## علم کیمیا

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے علم کیمیا حاصل ہو جائے تو وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے اور پانچ دن تک ہر روز باوضو حالت میں اسم مبارک اللہ الصمد سات ہزار مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے اس کو علم کیمیا کے بارے میں تعلیم دی جائے گی۔

## آدھے سر کا درد



آدھے سر کے درد میں آرام و شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم لکھ کر سر پر باندھیں۔ بفضل باری تعالیٰ آدھے سر کا درد فوری طور پر دور

ہو جائے گا۔

## پورے سر کا درد

اگر کسی کے پورے سر میں شدید درد ہوتا ہو اور درد کی وجہ سے وہ سخت تکلیف محسوس کرتا ہو تو وہ سورہ مریم لکھ کر سر میں باندھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تھوڑی دیر بعد درد میں افاقہ ہوگا اور پھر مکمل طور پر اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

یہ یاد رہے کہ اس عمل سے آرام آ جانے پر مریض کے لئے لازم ہے کہ وہ اللہ کے نام پر کچھ خیرات ضرور کرے۔



## بکری خوب ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کی دکان خوب چلے۔ دکان پر گاہکوں کی ہر وقت آمد و رفت رہے رزق میں اللہ تعالیٰ برکت دے تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم کا نقش لکھ کر دکان کی دیوار میں لگا دے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دکان خوب چل نکلے گی اور آمدنی میں بے پناہ اضافہ ہو جائے گا یہ عمل روزی میں برکت و اضافے کے لئے لاجواب ہے۔

## بخار کے لئے



اگر کسی طرح بھی بخار نہ اترتا ہو تو سورہ مریم قرآن پاک کی آیات شفا کے ساتھ لکھ کر تعویذ کی شکل میں مریض کی گردن میں لٹکائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہو گی اور بخار اتر جائے گا۔ یہ سب کچھ باوضو ہو کر لکھنا لازم ہے۔ نقش لکھنے والا نماز روزے کا پابند ہو اور غیر شرعی حرکات سے اجتناب کرتا ہو انتہائی مجرب و آزمودہ عمل ہے۔ اس کے اثرات و برکات سے ہر طرح کا بخار اتر جاتا ہے۔

شفا حاصل ہو جانے کے بعد مریض کو چاہیے کہ وہ کوئی میٹھی چیز غریبوں مسکینوں میں صدقے کے طور پر تقسیم کرے۔



## اختلاج کے لئے

اختلاج قلب کے عارضہ سے مکمل طور پر شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سرخ کاغذ پر لکھ کر مریض کو دیں اور ہدایت کریں کہ مریض اسے تعویذ کی شکل میں اپنے گلے میں اس طرح لٹکائے کہ نقش دل کے مقام کے نزدیک رہے۔ انتہائی مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## ہسٹریا کے لئے

ہسٹریا کی بیماری میں مبتلا خواتین کے لئے سورہ مریم انتہائی فائدہ مند ہے مریض خواتین کو یہ نقش کی طرح باوضو حالت میں لکھ کر دیں اور ہدایت کریں کہ وہ اسے گلے میں لٹکائے یا انگوٹھی میں بند کر کے ہاتھ میں پہنے

رہیں۔

## غربت دور کرنا

غربت و افلاس دور کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر ہمیشہ پاس رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ کبھی بھی کسی چیز کی محتاجی نہ ہوگی۔ اللہ تعالیٰ خزانہ غیب سے رزق حلال عطا فرمائے گا۔ ہر طرح کی ضروریات باری تعالیٰ کے فضل و کرم سے پوری ہوں گی مخلوق میں سے کسی کا بھی محتاج نہ ہوگا۔

## بلند مرتبہ حاصل کرنا

جو کوئی چاہتا ہو کہ اس کے عہدہ میں جلد ترقی ہو اسے بلند مرتبہ حاصل ہو وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے بہت جلد بلند منصب حاصل ہوگا اور اس کے دل کی مراد بر آئے گی۔

## حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص کسی ایسے شہر میں ہو جہاں امن و امان کی صورتحال انتہائی خراب ہو آئے دن فسادات ہوتے ہوں کوئی بھی اپنے آپ کو تخریب کاروں سے محفوظ نہ سمجھتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم کا عددی نقش مبارک لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے اللہ تعالیٰ اس بندہ کی حفاظت فرمائے گا اور

اسے امن و امان سے رکھے گا۔

## ہر مشکل میں آسانی کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا قیمتی سامان و مال و دولت کی حفاظت رہے اور کوئی دشمن اس پر حملہ آور نہ ہو تو سورہ مریم کا عددی نقش باوضو ہو کر لکھے اور اپنے سامان یا مال میں رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ سامان کو کوئی نقصان نہ پہنچے گا اور اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا اگر کوئی پھل دار درخت پھل نہ دیتا ہو اور سوکھ رہا ہو تو اس صورت میں بھی یہی نقش لکھ کر پانی میں حل کر کے درخت کی جڑوں میں پانی ڈالنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے درخت پھل دینا شروع کر دے گا اور دنوں میں ہی ہرا بھرا ہو جائے گا۔

## ظالم حکمران کے شر سے بچنے کے لئے

اگر کسی کو ظالم حکمران کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا خوف ہو اور حاکم اسے نقصان پہنچانے کی نیت رکھتا ہو تو ایسی صورت میں باوضو ہو کر سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ وہ حاکم کے شر سے محفوظ رہے گا ظالم حکمران اسے کسی بھی طرح کا کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اللہ تعالیٰ اس بندے کو اپنی حفظ و پناہ میں رکھے گا۔ اس نقش کو اپنے پاس رکھ کر ظالم حکمران کے سامنے پیش ہونے پر بھی حکمران اسے کوئی گزند پہنچانے کی جرات نہ کر سکے گا۔ ظالم حاکم کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ نقش

پاک بے پناہ خواص کا حامل ہے۔

## آسیب سے حفاظت

آسیب سے حفاظت کے لئے سورہ مریم لکھ کر گلے میں ڈالنے سے کوئی نقشان نہیں پہنچا سکتا اللہ تعالی اس بندے کی حفاظت کرتا ہے وہ آسیب سے امن و امان میں رہتا ہے اگر کوئی حاکم کسی کو ناجائز تنگ کرتا ہو اور لوگ اس ظالم حاکم کے شر سے بہت ہی تنگ آئے ہوں تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کو بارش کے پانی سے دھو کر اس ظالم کے گھر میں یہ پانی ڈال دیں انشاء اللہ تعالی ظالم حاکم معزول ہو جائے گا اور لوگوں کو اس کے شر سے نجات مل جائے گی۔

اگر سورہ مریم کا نقش اس وقت لکھا جائے جب بارش انتہائی گرج چمک کے ساتھ ہو رہی ہو اور بجلی چمکتی ہو تو پھر بہت جلد یہ نقش اپنا کام دکھاتا ہے۔

## آنکھوں کا درد

اگر کسی کی آنکھوں میں درد رہتا ہو تو وہ باوضو حالت میں سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ایک نقش پانی میں گھول کر دن میں کئی مرتبہ پی لے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی آنکھوں میں ہونے والا درد ختم ہو جائے گا اور آنکھوں کو سکون ملے گا۔ نقش مبارک یہ ہے۔



## دولت کی حفاظت

اگر کسی نے اپنے گھر میں مال و دولت رکھی ہو اور اسے چوروں اور

ڈاکوؤں کی طرف سے ہر وقت خطرہ رہتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر اپنے مال و متاع میں رکھنے سے مال کی حفاظت رہتی ہے اور چوروں ڈاکوؤں کا خطرہ بھی دور ہو جاتا ہے مال و دولت کی حفاظت کے لئے یہ نقش پاک انتہائی پر اثر ہے۔

## دشمن کو زیر کرنا

اگر کسی کا دشمن طاقت ور ہو اور نقصان پہنچانے کی پوزیشن میں ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا اور زیر ہوگا دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ سورہ انتہائی اثر رکھتی ہے۔

## جادو کا اثر دور کرنا

جادو کا اثر دور کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھیں یہ سورہ پاس رکھنے سے سحر کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں اس کے علاوہ اس کا نقش پانی میں گھول کر پینا بھی جادو کے اثرات کو زائل کرتا ہے۔

## امراض چشم کے لئے

امراض چشم سے شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم لکھ کر پانی میں گھول کر چند قطرے دوا میں ملا کر آنکھوں میں ڈالنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے امراض چشم میں شفا حاصل ہوتی ہے اور آنکھوں کے امراض

میں جلد شفا حاصل کرنے کے لئے یہ نقش مبارک اکسیر ہے۔

## قرض سے نجات

اگر کوئی قرض دار ہو اور کوئی صورت قرض ادا کرنے کی نظر نہ آتی ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم سات کاغذوں پر لکھ کر صبح کے وقت آٹے کی گولیوں میں لپیٹ کر دریا میں ڈالنے سے قرض کی ادائیگی کے اسباب چند ہی دنوں کے عمل سے خود بخود پیدا ہو جائیں اور قرض ادا ہو جائے گا۔

## یرقان کے لئے

یرقان کے مرض سے مکمل طور پر شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر مریض کو دیں اور ہدایت کریں کہ یہ نقش پانی میں گھول کر پی لے اور کچھ پانی اپنے جسم پر ملے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے یرقان کے مرض سے شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## گنٹھیا کا مرض

گنٹھیا کے مرض سے شفا حاصل کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر مریض اپنے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے گنٹھیا کے مرض سے شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔



## جان و مال کی حفاظت

جان و مال کی حفاظت کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر

اس کو تعویذ کی شکل میں اپنے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جان ، مال کی حفاظت رہے گی۔

## طاعون کی وباء میں

اگر کسی شہر میں طاعون وباء پھیل جائے تو سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے وباء کے حملے سے حفاظت رہتی ہے وباء اس پر اثر انداز نہیں ہوتی۔ وباء پھیلنے کے دنوں میں جو کوئی بھی اس نقش کو اپنے پاس رکھے گا وہ وباء کے اثر سے بچا رہے گا۔

## سفر سے بخیریت واپسی

اگر کوئی مسافر سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے تو سفر کی صعوبتوں سے بچا رہے اور بخیر و عافیت اپنے گھر واپس آئے مسافروں کے لئے اس نقش پاک کو اپنے پاس رکھنا انتہائی فوائد کا حامل ہے۔



## وضع حمل میں تکلیف

اگر کوئی عورت وضع حمل کی تکلیف میں آسانی چاہتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر کمر کے ساتھ باندھے وضع حمل کے بعد فوراً کھول دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف دور ہو جائے گی۔



## بچے کا بلاوجہ رونا

اگر کوئی چھوٹا بچہ بلاوجہ روتا رہتا ہو اور کسی طرح نہ بہلتا ہو ہر وقت

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 100

بچے کے روتے رہنے سے والدین بہت پریشان ہوں تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دینے سے بچے کی ہر وقت کی رونے کی عادت ختم ہو جائے گی۔ بچہ آرام اور سکون محسوس کرے گا اور اس کے بعد بلاوجہ نہیں روئے گا۔

## شیطانی وساوس دور کرنا

جس کے ذہن میں زیادہ تر شیطانی وساوس رہتے ہوں جس کی وجہ سے وہ بہت پریشان ہو ہر وقت کے شیطانی خیالات سے بچنے کے لئے سورہ مریم لکھ کر اپنے بازو پر باندھے یا پھر گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ برے خیالات سے محفوظ رہے گا۔



## آنکھوں کا ورم

اگر کسی کی آنکھ میں ورم ہو جس کی وجہ سے آنکھوں میں درد ہوتی ہو تو وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ایک نقش لکھ کر پانی میں گھول کر دن میں کئی مرتبہ پی لے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے آنکھوں کا ورم دور ہو جائے گا اور شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔

## بینائی تیز کرنے کے لئے



جس کسی کی بینائی کمزور ہو صاف اور واضح دکھائی نہ دیتا ہو وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ایک نقش پانی میں گھول کر ہر روز پی لے

اور صبح کے وقت پانی آنکھوں پر لگائے انشاء اللہ تعالیٰ نظر کی کمزوری دور ہو جائے گی اور بینائی تیز ہوگی۔

## پریشانیوں سے نجات

اگر کوئی پریشانیوں میں مبتلا ہو یا مصائب کا شکار ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مصائب و پریشانیاں دور ہو جائیں گی اور اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم عطا فرمائے گا۔

## ایمان کی سلامتی

اگر کوئی ایسے افراد یا ایسے شہر میں ہو جہاں پر کفار کا غلبہ ہو یا غیر شرعی حرکات عام ہوں تو ایسی صورت میں ایمان کی سلامتی کے لئے سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کبھی بھی راہ حق سے نہ بھٹکے گا اور اس کا ایمان سلامت رہے گا ایمان کی کمزوری کا شکار نہ ہوگا۔

## بخیر و عافیت واپسی

اگر کوئی شخص سفر میں جانا چاہے تو سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ سفر سے بخیر و عافیت واپسی ہوگی اور اگر کسی گمشدہ کو حاضر کرنا ہو تو یہ نقش لکھ کر وزنی پتھر کے نیچے دبا کر رکھ دیں نقش کے نیچے جس کو حاضر کرنا ہو اس کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھیں انشاء اللہ تعالیٰ غائب حاضر ہو

جائے گا۔

## دلی مراد کا حصول

اگر کسی کی نیک اور جائز دلی مراد ہو جو پوری نہ ہو رہی ہو تو اس کے جلد حصول کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے ہر طرح کی جائز دلی مراد اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت جلد پوری ہو جاتی ہے۔

## مرض سے شفاء

کسی بھی طرح کے مرض سے شفاء حاصل کرنے کی غرض سے سورہ مریم لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالنے سے مریض جلد شفایاب ہو جاتا ہے اللہ تعالیٰ اسے شفائے کاملہ سے نوازتا ہے۔



## احتلام کا عارضہ

اگر کسی کو احتلام کی شکایت ہو اور کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے کثرت احتلام کی شکایت جاتی رہے گی اور نیند میں برے خیالات نہ آئیں گے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نیند سکون سے آئے گی۔



## حاکم کو مائل کرنا

اگر کوئی چاہتا ہو کہ حاکم کے دل پر اس کا رعب ہو تو وہ سورہ مریم

لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم کے دل پر اس کی ہیبت طاری ہو جائے گی۔

## جنگ میں حفاظت

فوجیوں کے لئے سورہ مریم کو اپنے پاس رکھنا انتہائی مفید ہے اس کے حرفی نقش کو اپنے پاس رکھنے سے جنگ کے میدان میں حفاظت رہتی ہے۔ دشمن کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا اللہ تعالیٰ بندے کو اپنی حفظ و امان میں رکھتا ہے۔

## دشمن پر فتح حاصل کرنا

اگر کوئی دشمن کے شر سے محفوظ رہنا چاہتا ہو اور چاہتا ہو کہ دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچائے تو وہ مندرجہ ذیل لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا دشمن پر اسے فتح حاصل ہو گی۔

## حمل کے دوران

حمل کے دوران پیش آنے والی تمام تکالیف سے حاملہ کو محفوظ رکھنے کے لئے سورہ مریم لاجواب ہے جس عورت کا حمل گر جاتا ہو وہ اگر دوران حمل اس کا عددی نقش اپنے پیٹ پر باندھے رکھے تو اس کا حمل محفوظ رہے گا۔ حاملہ خواتین کے لئے یہ نقش بہت ہی فوائد کا حامل ہے۔

☆

## سردرد کا فوری علاج

اگر کسی کے سر میں شدید قسم کا درد ہو اور سخت تکلیف محسوس ہوتی ہو تو سورہ مریم لکھ کر سر پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ سردرد کی شکایت ختم ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## تنگدستی دور کرنا

تنگدستی اور غربت دور کرنے کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ غربت غناء میں بدل جائے گی۔ اگر کوئی قرض دار اس نقش کو اپنے پاس رکھے تو غیب سے اس کے قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہوں گے۔



## تندرستی حاصل کرنا

بیماری میں افاقے کے بعد جلد تندرستی اور صحت یابی کے لئے سورہ مریم لکھ کر گلے میں ڈالے تو اسے بھی مرض سے جلد شفایابی ہوگی اللہ تعالیٰ اسے شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## میاں بیوی میں اتفاق

اگر میاں بیوی آپس میں جھگڑتے ہوں بلاوجہ گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو دونوں میں سے کوئی بھی ہار ماننے کو تیار نہ ہو تو ایسی صورت میں سورہ

مریم لکھ کر پانی میں گھول کر میاں بیوی کو پلائیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دونوں میں محبت و اتفاق کی فضا قائم ہو جائے گی۔

## گھر میں سلوک و اتفاق

اگر کسی شخص کے گھر والے اس کی عزت نہ کرتے ہوں اسے طرح طرح سے تنگ کرتے ہوں اس کی محنت کی کمائی کی قدر نہ کرتے ہوں اور اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرنا ضروری خیال نہ کرتے ہوں تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر وہ شخص اپنے پاس رکھے گھر والے اس نقش پاک کی برکت سے اس کی عزت کرنا شروع کر دیں گے گھر میں اس شخص کی قدر میں اضافہ ہوگا اور گھر کے تمام افراد اس کی اطاعت میں فخر محسوس کریں گے گھر میں سلوک اور اتفاق کی فضا قائم ہو جائے گی اور سب امن و سکون سے رہیں گے۔



## طحال کا مرض

طحال کے مرض میں مبتلا مریضوں کے لئے سورہ مریم اکسیر کا کام دیتی ہے اگر کسی کو طحال کا عارضہ لاحق ہو تو یہ سورہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر تین دن تک پینے سے طحال دور ہو جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی یہ لکھ کر گلے میں ڈالنا مرض کو جڑ سے اکھاڑنے کا باعث بنتا ہے اللہ تعالیٰ مریض کو شفائے کاملہ نصیب فرماتا ہے۔

## حافظہ کی تیزی

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو اکثر بھول جانے کی عادت ہو مرض نسیان کا عارضہ لاحق ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم چینی کی پلیٹ پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر پی لے چند بار کے عمل سے حافظہ کی کمزوری دور ہو جائے گی اور مرض نسیان دور ہو جائے گا اگر کوئی شخص یہ سورہ مبارک باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو مالدار ہو جائے اس کی روزی میں برکت آمدنی میں اضافہ اور رزق کی فروانی ہو گی۔



## قحط کے زمانہ میں

اگر کسی علاقہ میں قحط کی صورتحال پیدا ہو گئی ہو اور کوئی چیز کھانے پینے کی میسر نہ ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے قحط میں بھی فاقوں کی تکلیف نہیں اٹھانی پڑتی - اللہ تعالیٰ غیب سے کسی نعمت کا بندوبست فرماتا ہے اور فاقوں کی نوبت نہ آئے اور قحط جلد دور ہو جائے۔

## آسیب اثر نہ کرے



اگر کوئی سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر پاکیزگی و طہارت کا [illegible] ہر وقت اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ

جنوں اور بھوتوں سے بچا رہے گا آسیب اس پر اثر نہ کرے گا۔

## دشمن پر غلبہ

اگر کسی کو دشمن ناجائز تنگ کرتا ہو اور امن سے نہ رہنے دیتا ہو ہر وقت اس کو خوف میں مبتلا رکھتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے دشمن کا حوصلہ پست ہو جاتا ہے۔ دشمن کی ہمت نہیں پڑتی کہ وہ کوئی نقصان پہنچا سکے اس طرح دشمن مغلوب رہتا ہے اور اس کے شر سے حفاظت رہتی ہے۔

## رشتہ کے لیے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو شادی کی عمر گذرتی جارہی ہو اس وجہ سے والدین بہت سخت پریشان ہوں تمام تر کوششوں کے باوجود کسی طرح بھی رشتہ طے نہ ہوتا ہو تو اس صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر لڑکی یا لڑکے جس کے بارے میں بھی مشکل درپیش ہو اس کے بازو پر باندھ دیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے تھوڑے ہی عرصہ میں لڑکی یا لڑکے کا نیک اور صالح رشتہ طے ہو جائے گا اور اس سلسلہ میں تمام پریشانی رفع ہو جائے گی۔



## پیٹ کا درد

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو اور کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو ایسی

سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 108

صورت میں باوضو ہو کر سورہ مریم لکھیں اور پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں اس کے ساتھ ہی ایک نقش مریض کے پیٹ پر باندھ دیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پیٹ درد میں آرام آجائے گا۔

## نوکر کو مطیع کرنا

اگر کوئی چاہتا ہو کہ اس کا نوکر اس کا مطیع وفرمانبردار رہے تو وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھے اور نوکر کے گلے میں ڈال دے یا اسے پانی میں گھول کر ہر روز نوکر کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نوکر مطیع وفرماںبردار ہوگا اور ہر حکم فوری طور پر بجالائے گا۔



## افلاس دور کرنا

غربت و افلاس کے خاتمے کے لئے سورہ مریم انتہائی فوائد کی حامل ہے۔ اس مقصد کے لئے یہ باوضو حالت میں لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے افلاس ختم ہو جائے گا اور روزی میں برکت ہوگی اللہ تعالیٰ مال و دولت عطا فرمائے گا۔

## فاسد خیالات کا خاتمہ

برے اور فاسد خیالات کی وجہ سے اگر کوئی پریشانی میں مبتلا ہو ہر وقت اسے فاسد خیالات گھیرے رکھتے ہوں کسی طرح بھی ذہن صاف نہ ہوتا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے

سے بفضل باری تعالیٰ برے اور فاسد خیالات سے چھٹکارا حاصل ہوگا ذہن برے خیالات کی آماجگاہ نہ بنے گا اور اچھے خیالات پیدا ہوں گے۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

اگر کوئی چاہتا ہو کہ دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچائے' وہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش پاک کی برکت سے دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور زندگی امن وسکون سے گزرے گی۔

## پیار ومحبت کے لئے

اگر کسی گھر میں میاں بیوی کا جھگڑا رہتا ہو تو سورہ مریم باوضو ہو کر لکھیں اور نقش کے نیچے دونوں میاں بیوی اور ان کی والدہ کا نام لکھ دیں اس نقش کو ہر روز پانی میں گھول کر پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں پیار و محبت کی فضا پیدا ہو جائے گی۔ ان کی جھگڑنے کی عادت تھوڑے ہی دنوں میں ختم ہو جائے گی۔

## رعب ودبدبہ

اگر کوئی چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ومحترم ہو اور لوگوں کے دلوں پر اس کی ہیبت قائم ہو تو وہ سورہ مریم کے اعداد انگوٹھی پر کھدوا کر اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی میں پہن لے انشاء اللہ تعالیٰ اسے اپنے مطلوبہ مقصد میں

کامیابی ہوگی۔

## فقر و فاقہ دور کرنا

فقر و فاقہ کی دوری کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے روزی میں برکت کے اسباب پیدا ہوں گے اور غربت جاتی رہے گی۔



## کاروبار میں ترقی

اگر کسی کی دکان یا کارخانہ نہ چلتا ہو تو وہ اپنی دکان یا کاروبار کی جگہ پر سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر چسپاں کر دے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس نقش کی برکت کے طفیل دکان پر گاہکوں کی آمد و رفت میں خوب اضافہ ہوگا۔ کاروبار دنوں میں چمک اٹھے گا اور کاروبار میں کمی کی شکایت جاتی رہے گی کاروبار میں ترقی اور دکان کی بکری میں اضافے کے لئے یہ نقش انتہائی مددگار رہے گا۔

## کھیتی میں برکت

اگر کوئی سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر پانی میں گھول کر اس پانی کو کسی پھل دار درخت کو دے تو وہ درخت خوب پھل لائے گا اور درخت کے پھل خراب نہ ہوں گے ہر قسم کی آفات سے بچا رہے گا۔



اسی طرح اگر اس پانی کو کھیت میں چھڑک دے تو کھیتی میں برکت

پیدا ہوگی کھیتی ہر طرح کے نقصان سے محفوظ رہے گی کسانوں کے لئے یہ نقش بہت ہی فوائد کا حامل ہے۔

## آواز بیٹھ جائے

اگر کسی کی آواز بیٹھ جائے اور سخت تکلیف محسوس ہوتی ہو بات چیت کرنے میں وقت ہوتی ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں سفید کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھولیں اور اس پانی کو پی لیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بند گلا کھل جائے گا۔ بیٹھی ہوئی آواز ٹھیک ہو جائے گی۔ چند بار کے عمل اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مکمل طور پر شفاء حاصل ہوگی۔

## دل کا سکون

اگر کسی کو بے سکونی ہو دل کو کسی طرح قرار نہ آتا ہو تو وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کو سکون کی دولت نصیب ہوگی اور دل کی بیقراری دور ہو جائے گی۔ اگر کوئی محتاج اس نقش کو اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی محتاجی دور ہو مسافر اپنے پاس رکھے تو اس کے دل کو سکون رہے اور وہ بخیر و عافیت اپنی منزل پر پہنچے۔

## ہر طرح کا خوف دور کرنا

اگر کسی شخص کو یہ خوف لاحق ہو کہ وہ آگ سے جل جائے گا تو وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆112

جسے یہ خوف ہو کہ وہ پانی میں ڈوب جائے گا وہ یہ نقش مبارک اپنے بازو پر باندھے۔

جسے اپنے زخمی ہو جانے کا خوف لاحق ہو تو وہ بھی یہ نقش اپنے بازو پر باندھے۔

اگر کسی خاتون کو یہ خوف ہو کہ کوئی غلط قسم کا شخص اسے تنگ کرے گا اور زبردستی چھیڑ چھاڑ کرنے کی کوشش کرے گا وہ بھی سورہ مریم مبارک لکھ کر اپنے پاس رکھے اس نقش پاک کی برکت سے کوئی بھی اس کی طرف غلط نگاہوں سے دیکھنے کی جرات نہیں کرے گا۔

غرضیکہ ہر طرح کا خوف و ہراس اس نقش کو اپنے پاس رکھنے سے دور ہو جائے گا اور دل کو سکون و تسلی رہے گی۔





## بچوں کی بدتمیزی

اگر کسی کے بچے بہت بدتمیز ہوں بڑے چھوٹے کا لحاظ نہ کرتے ہوں اور سخت بدزبانی اور بدکلامی سے پیش آتے ہوں جس کی وجہ سے والدین بہت پریشان ہوں تو ایسی صورت میں سورہ مریم پاک باوضو حالت میں لکھ کر پانی میں گھولیں اور بچوں کو ہر روز یہ پانی پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ چند یوم کے اس عمل سے بچوں کی بدزبانی دور ہو جائے گی۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ لوگوں میں اس کی عزت بڑھے۔ ہر کوئی اس کے ساتھ ادب و احترام سے پیش آئے چشم خلائق میں مقبول و محترم ہو تو وہ سورہ مریم باوضو حالت میں زعفران سے لکھ کر پانی گھول کر پی لے اور ایک نقش پاک اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔



## بچوں کی حفاظت

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کے بچے اللہ تعالیٰ کی حفظ و پناہ میں رہیں اور ان کو کسی طرح کا کوئی نقصان نہ پہنچے تو وہ سورہ مریم مبارک لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچے محفوظ رہیں گے اور کوئی بھی ان کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## زچہ کے دودھ کی خرابی میں

اگر کسی عورت کی چھاتیوں میں دودھ کی خرابی پیدا ہو گئی ہو جس کی وجہ سے دودھ نقصان پہنچا رہا ہو یا چھاتیوں میں دودھ خشک ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر پانی میں گھول کر عورت کو یہ پلائیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دودھ کی خرابی دور ہو جائے گی اور کسی قسم کا نقصان نہ ہوگا۔

## رنج و تکلیف سے بچاؤ

اگر کوئی یہ چاہے کہ اسے کوئی رنج و تکلیف نہ پہنچے اس کے تمام کام حسب منشاء ہو جائیں، کسی قسم کی پریشانی و دشواری کا سامنا نہ کرنا پڑے اگر کسی لڑائی میں موجود ہو اور چاہے کہ کوئی نقصان اسے نہ پہنچے تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم با وضو حالت میں لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ ہر طرح کے رنج و تکلیف سے محفوظ رہے گا۔ اسے کسی بھی جگہ اور مقام پر کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ رنج و تکلیف کا اس کے پاس سے گزر نہ ہوگا۔

## مکان کی حفاظت

اگر کسی کا مکان خستہ حالت میں ہو اور خطرہ ہو کہ کہیں گر نہ جائے تو وہ اپنے مکان کو گرنے سے بچانے کے لیے سورہ مریم لکھ کر اپنے مکان کی دیوار پر چسپاں کر دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مکان گرنے سے محفوظ رہے گا۔

## ظالم دشمن کی بربادی

ا۔ اگر کوئی یہ چاہے کہ دو اشخاص یا دو خاندانوں یا چند افراد کے مابین جدائی ہو جائے اور ان کی آپس میں دشمنی پیدا ہو جائے تو وہ سورہ مریم کے اعداد دو عدد ایک کاغذ پر لکھ کر نقش کے اردگرد ان لوگوں کے نام مع ان کی

والدہ کے ناموں کے ساتھ لکھے جن کے مابین دشمنی ڈالنی ہو اور اسے پرانی قبر میں دفن کر دے۔ مطلوبہ مقصد پورا ہو جائے گا۔ انتہائی مجرب و آزمودہ ہے۔ ناجائز کرنے والا خود برباد ہو جائے گا۔

۲۔ دشمن کی تباہی و بربادی و ہلاکت کے لئے سورۃ مریم کے اعداد کا نقش لکھ کر نیچے دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھے اس نقش کو بہتے ہوئے پانی میں بہا دے جبکہ ایک نقش تحریر کر کے دشمن کے گھر میں دفن کر دے چالیس دن کے اندر اندر دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

۳۔ دشمن کے گھر میں آپس میں عداوت و جدائی ڈالنے کے لئے سورہ مریم کا عددی نقش لکھے نقش کے نیچے جن کے مابین جدائی ڈالنی ہو ان کا نام اور ان کی ماں کا نام یعنی فلاں بن فلاں علی بغض فلاں بن فلاں لکھے اور نقش کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دے ساتویں دن نکال کر لائے اور بہا دے اس عمل سے جن کے لئے کیا ہے اس کے مابین جدائی ہو جائے گی۔

۴۔ اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا دشمن بیمار یا ہلاک ہو جائے تو وہ عود کی لکڑی چاہے خشک ہو یا تر لے کر آگ میں رکھے جب لکڑی روشن ہو جائے تو اس پر نوشادر ڈالے ساتھ ہی سورہ مریم پڑھے۔ اس کے بعد سورہ مریم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ چند دنوں کے اندر اندر دشمن بیمار ہو گا یا ہلاک ہو جائے گا۔





# جائز حب کے عملیات

۱- اگر کوئی یہ چاہے کہ کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ کرے تو وہ سورہ کوثر کا عددی نقش اتوار کے دن چاشت کے وقت اگر مرد کے لئے کرے تو نر چڑیا کے خون سے لکھے اگر عورت کے لئے کرے تو مادہ چڑیا کے خون سے لکھے اور پرانی قبر میں دفن کرے۔

اس کے ساتھ ہی دوسرا نقش لکھ کر چڑیا یا چڑے کے ساتھ باندھ کر اڑا دے جس کے لئے کیا ہے محبت میں دیوانہ ہوگا اور مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

۲- اگر کوئی چاہے کہ مطلوب اس کی محبت میں گرفتار ہو جائے اور عاشق ہو جائے تو سورہ مریم کا عددی نقش زیادتی عشق کے لئے لکھ کر چوکھٹ کے نیچے یا سرہانے رکھے اور ایک تعویذ اس وقت لکھ کر اپنی زبان کے نیچے رکھے جب مطلوب سے بات کرنا مقصود ہو جب مطلوب سے بات کرے گا تو وہ بے قرار اور محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

## جادو اور آسیب دور کرنا

۱- اگر کسی پر جادو کا وار چل گیا ہو تو سورہ مریم کا عددی نقش لکھ کر فتیلہ بنائے اور چراغ میں ڈال کر جلائے جادو سحر کا اثر زائل ہونا شروع ہو جائے گا۔

۲- اگر کسی پر جن یا پری عاشق ہو گئی ہو تو اسے دور کرنے کے لئے سورہ مریم کا عددی نقش لکھ کر چنبیلی کے تیل یا کڑوے تیل کو چراغ میں ڈال کر نقش کا فتیلہ بنا کر جلائے جن و پری کا اثر زائل ہو جائے گا۔

۳- اگر کسی گھر میں کوئی جن وغیرہ آسیب پتھر پھینکتا ہو اور بہت تنگ کرتا ہو گھر کے مکین جن کی شرارتوں سے تنگ آ چکے ہوں تو سورہ مریم لکھ کر قبلہ رو مکان کی دیوار پر چسپاں کر دے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جن کے شر سے مکان و مکین محفوظ رہیں گے۔ اور جن کبھی نقصان پہنچانے کی جرات نہ کرے گا اور آئندہ کے لئے شرارت کرنے سے باز آ جائے گا۔

۴- آسیب کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے سورہ مریم لکھ کر بازو پر باندھے انشاء اللہ جن' پری' یا بھوت کوئی نقصان نہ پہنچا سکے۔ نہایت آزمودہ یہ نقش ہے۔

۵- اگر کوئی ایسے علاقہ میں ہو جہاں پر جن بھوت کا خطرہ ہو اور وہ چاہتا ہو کہ آسیب کے اثر سے بچا رہے تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم لکھ کر بازو پر باندھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تمام جن بھوتوں کی کارستانیوں سے محفوظ رہے گا۔ آسیب اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یہ نقش بہت ہی مجرب اور آزمودہ ہے اس کے پاس ہونے سے آسیب وغیرہ کا خطرہ جاتا رہتا ہے۔



۶- بھوتوں کے شر اور آسیب وغیرہ سے محفوظ رہنے کے لئے سورہ مریم

## سورہ مریم سے مشکلات کا حل ☆ 118

مبارک انتہائی باکمال اور پر اثر ہے اسے باوضو ہو کر لکھے اور گلے میں ڈالے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جن بھوت کبھی نہ ستائے اگر کسی کو آسیب تنگ کرتا ہو وہ بھی اس نقش کو اپنے پاس رکھے۔ دیکھتے ہی جن بھوت بھاگ جائے۔

۷۔ اگر کسی پر جادو ہو گیا ہو جادو کا شکار ہو جانے کے باعث دن بدن اس کی حالت بگڑتی جا رہی ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم کا عددی نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور اسے جلائے اسی وقت سب جادو ختم ہو جائے۔

۸۔ اگر کوئی سورہ مریم چاندی کے پترے پر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہر ایک جانور اس سے خوف کھائے اور اس آدمی کی شکل دیکھتے ہی بھاگ جائے اور کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرات نہ کرے۔ یہ نقش منگل کے دن لکھنا سودمند ہے۔

۹۔ سورہ مریم کھیتی کے لئے انتہائی فوائد کی حامل ہے اس مقصد کے لئے جمعرات کے دن اس سورہ کو کاغذ پر لکھے اور جس درخت سے پھل لینا مقصود ہو اس پھلدار درخت کے ساتھ باندھ دے وہ درخت بہت جلدی بڑھے گا اور خوب پھل دے گا اس نقش کو درخت کے ساتھ باندھنے سے پھلدار درخت میں کبھی پھلوں کی کمی واقع نہ ہوگی درخت اپنی فصل بھرپور دے گا۔

۱۰۔ سورہ مریم کاروبار کی ترقی کے لئے بہترین ممد و معاون ثابت ہوتی

ہے جس کسی کی دکان نہ چلتی ہو یا چلتا ہوا اچھا بھلا کاروبار یکدم نقصان کا شکار ہو گیا ہو جس کی وجہ سے آمدنی میں بہت زیادہ کمی واقع ہو گئی ہو تو ایسی صورت میں یہ سورہ اتوار کے دن لکھ کر اپنی دکان پر چسپاں کر دے دکان خوب چلے گی۔

۱۱- اگر کسی کا کوئی عزیز پردیس گیا ہو اور کسی بھی طرح واپس نہ آتا ہو تو اس کو واپس بلانے کے لئے سورہ مریم کے اعداد بدھ کے دن ایک کاغذ پر لکھے نقش کے نیچے مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور ہر روز نقش دھوپ میں رکھ دیا کرے جس قدر دھوپ زیادہ لگے گی وہ عزیز بے قراری و بے چینی محسوس کرے گا اور جلد اپنے وطن واپس آنے کی سعی کرے گا۔

۱۲- اگر کسی کو ہیضہ کی شکایت لاحق ہو گئی ہو تو چاہیے کہ سورہ مریم لکھ کر صبح اور شام پانی میں گھول کر مریض کو پانی پلائے اللہ تعالیٰ کے حکم سے مریض کو جلد شفا ہو اور مرض سے نجات حاصل ہو چند دن تک اس نقش کو صبح و شام پلانے سے ہیضہ کا مرض مکمل طور پر رفع ہو جائے اور شفائے کاملہ نصیب ہو۔

۱۳- اگر کوئی چاہے کہ میاں بیوی کے مابین محبت میں اضافہ ہو تو سورہ مریم مشک و زعفران کے ساتھ لکھ کر کسی کھانے والی چیز میں ملا کر میاں بیوی کو کھلائے اکیس دن تک اس عمل کو کرنے سے میاں بیوی میں بے مثال محبت پیدا ہو اور کبھی زندگی میں نا اتفاقی نہ ہو۔



۱۴- اگر خاوند اور بیوی دونوں آپس میں جھگڑتے ہوں اور کسی طرح

بھی دونوں میں کسی پر رضامند نہ ہوتے ہوں تو ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں سورہ مریم لکھ کر پانی میں گھول کر یا کسی میٹھی چیز میں ملا کر دونوں کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں صلح کی طرف راغب ہوں اور ان میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

۱۵- اگر میاں بیوی کے مابین آپس میں بن نہ آتی ہو۔ دونوں میں سے ایک دوسرے کو پسند نہ کرتا ہو اس وجہ سے گھر کا ماحول کشیدہ رہتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ سورہ مریم کسی چینی کی پلیٹ یا پیالی پر لکھ کر اس میں کوئی میٹھی چیز ڈالے تا کہ نقش مٹ کر میٹھی چیز میں حل جائے نقش لکھتے وقت عامل اپنے منہ میں کوئی میٹھی چیز رکھ کر لکھے پلیٹ میں یا پیالی میں میٹھی چیز ڈال کر مطلوب کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں الفت و محبت پیدا ہو اور ایک دوسرے کو دیکھے بغیر چین نہ آئے۔



۱۶- مطلوب کو اپنی محبت میں بے چین و بے قرار کرنے کے لئے باوضو ہو کر سورہ مریم اس طرح لکھے کہ اس کے نیچے طالب و مطلوب اور ان کی ماؤں کے نام لکھے اور تعویذ کو بہتے ہوئے پانی یا دریا میں ڈال دے مطلوب طالب کی محبت میں بے قرار ہو اور چاہے کہ کسی طرح بھی طالب کے پاس حاضر ہو۔



۱۷- اگر کسی کے کان کے پیچھے یا گلے میں ورم ہو گیا ہو تو سورہ مریم ورم اور سوجن کے اوپر لکھے انشاء اللہ تعالیٰ سوجن دور ہو جائے اور شفائے کاملہ

نصیب ہو۔

۱۸- سورہ مریم خواب بندی کے واسطے انتہائی مجرب ہے یہ نقش اتوار کے دن سورج کی ساعت میں لکھے۔

۱۹- اگر کوئی گھر سے بھاگ گیا ہو تو اسے واپس لانے کے لئے سورہ مریم اس طرح لکھے کہ نقش کے نیچے مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھے اور نقش کو درخت کے ساتھ لٹکا دے تاکہ ہلتا رہے بھاگا ہوا بہت جلد گھر واپس آئے۔ انتہائی مجرب ہے۔

۲۰- جموگا کے مرض کو رفع کرنے کے لئے سورہ مریم چاندی کی تختی پر کندہ کرا کے یا سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ اللہ تعالی کے فضل و کرم سے جموگا دور ہو اور پھر کبھی یہ شکایت لاحق نہ ہو۔ اس مرض کو دور کرنے کے لئے یہ انتہائی مجرب ہے۔

۲۱- ہر قسم کے نیک اور جائز کام کے لئے سورہ مریم کے اعداد تانبے کے چراغ پر کھدوائے اور امام رضا علیہ السلام کی نیاز دلا کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا مانگے پھر چالیس رات اس چارغ کو جلائے چالیسویں دن جس بھی جائز مقصد کے لئے دعا مانگے دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے اور مقصد میں کامیابی ہو۔



۲۲- اگر کسی کے گھر میں مال و دولت ہو اور اسے چوروں ڈاکوؤں کا خطرہ ہو کہ کہیں مال کو لوٹ نہ لیں تو مالک کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم لکھ کر اپنے

گھر کے ستون میں باندھ دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مال چوروں سے محفوظ رہے گا اور چور گھر میں آنے کی جرات نہ کریں گے۔

۲۳۔ اگر کوئی چاہے کہ اولاد نرینہ پیدا ہو تو سورہ مریم نمازی پرہیزگار اور باعمل مسلمان نیک ساعت میں کاغذ کے سات پرچوں پر لکھے اور جب عورت حیض سے پاک ہو تو ہر روز ایک عورت کو کھلائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے فرزند صالح پیدا ہو بیٹے کی پیدائش کے بعد چاہیے کہ حسب توفیق کوئی میٹھی چیز اور گیارہ سو روپے کسی مستحق عورت کو دے۔

## اپنے بچاؤ کے لئے

اگر کسی کی دشمن داری ہو اور دشمن اسے نقصان پہنچانے کے در پے ہوں اور وہ شخص دشمنوں کی طرف سے ہر وقت اپنی جان خطرے میں محسوس کرتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے حملے کے باوجود زخمی نہ ہوگا اور جان سلامت رہے گی۔

## اسہال کو دور کرنا

اگر کسی کو اسہال کا عارضہ لاحق ہو اور کسی طرح بھی آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں عامل اسہال کو دور کرنے کے لئے سورہ مریم لکھ کر مریض کو دے کہ وہ اسے پانی میں گھول کر پی لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند ہی

دنوں میں مریض کو شفائے کاملہ نصیب ہوگی اور اسہال کا مرض جاتا رہے گا۔

## دردزہ میں

بچے کی پیدائش کے وقت دردزہ کو کم کرنے اور بچے کی ولادت میں آسانی کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں سورہ مریم لکھے اور پانی میں گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالی عورت کو دردزہ میں کمی ہوگی اور بچے کی ولادت کے وقت آسانی ہوگی۔

## دفع قے کے لئے

اگر کسی کو بہت قے آتی ہو اور اسے بند کرنا مقصود ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم کے اعداد لکھ کر مریض کو دے مریض اس تعویذ کو اپنے گلے میں لٹکائے اللہ تعالی کے فضل وکرم سے قے بند ہو جائے گی۔ انتہائی مجرب و آزمودہ یہ تعویذ فوری اثر دکھاتا ہے۔

## بندش حیض کے لئے

اگر کسی عورت کو بہت زیادہ حیض ہوتا ہو تو عامل باوضو حالت میں سورہ مریم کے اعداد کا نقش لکھ کر عورت کو دے کہ وہ اپنی کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالی عورت کو حیض کی شکایت نہ ہوگی اور حیض ٹھیک طرح سے آئے گا۔

## برائے چھارو

اگر کوئی بچہ چھارو کے مرض میں مبتلا ہو تو سورہ مریم کے اعداد آک کے سات عدد پتوں پر لکھ کر مریض کے سر کے اوپر سے اتار کر گھر کے کسی ایسے حصہ میں لٹکا دیں جہاں دھوپ نہ آتی ہو جیسے جیسے پتے سوکھتے جائیں گے مریض صحت یاب ہوتا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مریض کو شفائے کاملہ نصیب ہو گی اور مرض جاتا رہے گا۔

## چیچک سے نجات

اگر کسی کو چیچک کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر اس پر سات بار آیت الکرسی پڑھ کر مریض کے گلے میں پہنا دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مرض میں افاقہ ہوگا اور بیماری سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

## دردرینگن کے لئے

اگر کسی کو رینگن کے درد کی شکایت لاحق ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سیاہ اون کا دھاگہ لے کر اس پر سات بار درود پاک اور پھر سات بار سورۃ فاتحہ اور سات بار سورۃ مریم پڑھ کر دم کرے اور ایک گرہ دے اس طرح تو بار پڑھ کر نو گرہ دے کر وہ دھاگہ مریض کو غسل کرا کر اور پاک وصاف لباس پہنا کر اس کی کمر میں باندھ دے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شفائے کاملہ

نصیب ہوگی۔

## دیوار کی حفاظت

اگر کسی شخص کے گھر کی دیوار کمزور و شکستہ ہو اور گرنے کا خطرہ ہو تو سورہ مریم لکھ کر دیوار پر لگائیں انشاء اللہ تعالیٰ دیوار نہ گرے گی۔

## بلڈ پریشر کے لئے

جس کسی کو بلڈ پریشر کی شکایت لاحق ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ سورہ مریم کے اعداد لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور روئی میں لپیٹ کر مریض کے بستر کے نزدیک جلائے انشاء اللہ تعالیٰ بلڈ پریشر کی کمی یا زیادتی میں افاقہ ہوگا اور معمول پر آجائے گا' عامل اس بات کا خیال رکھے کہ اگر مریض کو لو بلڈ پریشر کی شکایت ہو تو نقش سرخ رنگ کی روشنائی سے لکھے اور ہائی بلڈ پریشر کی شکایت ہو تو پھر سبز رنگ کی روشنائی سے لکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت جلد افاقہ ہو چند یوم تک کے عمل سے مریض کی شکایت رفع ہو جائے گی۔



## پیچیدہ امراض

ہر قسم کے پیچیدہ امراض سے شافی علاج کے لئے سورہ مریم باوضو حالت میں لکھ کر مریض کو دے اور ہدایت کرے کہ وہ اس نقش کو ہر روز صبح نہار منہ پانی میں گھول کر پی لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## میاں بیوی میں محبت

اگر خاوند کو اپنی بیوی سے محبت نہ ہو تو اس کی محبت پیدا کرنے کے لئے سورہ مریم قمری مہینے کی پہلی اتوار کو لکھ کر اس کی بیوی کو دے وہ اسے اپنے بازو پر باندھے۔ نقش لکھتے وقت عامل کو چاہیے کہ نیچے کے خانے میں پہلے خاوند کا نام معہ اس کی والدہ کے پھر بیوی کا نام معہ اس کی والدہ کے لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش کو بیوی جب اپنے بازو پر باندھ رکھے گی تو میاں بیوی میں بہت زیادہ محبت پیدا ہو گی گویا خاوند اپنی بیوی کا عاشق ہو جائے گا۔



## حرفی نقش سورہ مریم

اگر کوئی شخص صحت مند ہونے کے باوجود جماع کرنے کی قدرت نہ رکھتا ہو نامردی کا شکار ہو تو سورہ مریم کا حرفی نقش باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مریض کو دے کہ وہ اسے پانی میں گھول کر پیلے چند یوم کے روزانہ عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مردانہ قوت عود کر آئے گی اور نامردی کی شکایت جاتی رہے گی۔

## قوت امساک کے لئے

قوت امساک میں اضافہ کرنے کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں سورہ مریم کے اعداد کاغذ پر لکھ کر مریض کو دے اور ہدایت

کرے کہ وہ اس نقش کو اپنی زبان کے نیچے رکھے یا کمر کے ساتھ باندھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت افاقہ ہوگا اور قوت امساک پیدا ہوگی اس قوت میں اضافہ ہوگا۔

## لڑکی کا نکاح

جس لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو یا رشتہ آتا ہی نہ ہو یا منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو تو ایسی صورت میں سورہ مریم کے اعداد باوضو حالت میں سفید کاغذ پر لکھ کر لڑکی کو دے اور لڑکی اس تعویذ کو اپنے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں اس کا رشتہ کسی اچھی جگہ پر طے ہو جائے گا اور رشتہ کے بارے میں ہر طرح کی پریشانی رفع ہو جائے گی۔

## دودھ میں اضافہ

اگر کسی زچہ عورت کے دودھ میں کمی واقع ہوگئی ہو یا دودھ نہ آتا ہو تو سورہ مریم کا عددی نقش لکھ کر عورت کو دے کہ وہ اپنے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دودھ میں فراوانی ہوگی اور کمی کی شکایت دور ہوگی یہ تعویذ مادہ جانور جو دودھ دیتے ہیں ان کے لئے بھی یہی اثرات رکھتا ہے۔ اگر کسی کا جانور دودھ کم مقدار میں دینا شروع کر دے تو وہ بھی اس نقش کو جانور کی گردن میں ڈال دے بفضل باری تعالیٰ دودھ میں اضافہ ہو جائے گا۔

☆

## دل کی گھبراہٹ

جس کسی کا دل ہر وقت گھبراتا رہتا ہو وہ اپنے دل کی گھبراہٹ کی وجہ سے کوئی بھی کام ٹھیک طرح سے نہ کر سکتا ہو سخت ذہنی پریشانی میں مبتلا ہو تو ایسے شخص کے لئے عامل کو چاہیے کہ سورہ مریم کا عددی نقش باوضو حالت میں لکھ کر مریض کو دے اور اسے ہدایت کرے کہ صبح نہار منہ پانی میں گھول کر پی لے یہ نقش ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک لکھ کر مریض کو پلانے سے مریض کے دل کی گھبراہٹ و خوف دور ہو جائے گا۔ گھبراہٹ کے علاوہ اگر کسی قسم کا خوف بھی ہر وقت طاری رہتا ہو تو وہ بھی اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دور ہو جائے گا۔

## جلدی امراض سے بچاؤ

جلدی امراض جو کہ خطرناک قسم کے ہوتے ہیں مثلاً جذام، برص، خارش اور چنبل وغیرہ سے محفوظ رہنے کے لئے سورہ مریم کا عددی نقش بہت ہی فوائد کا حامل ہے۔ جو بھی کوئی باوضو حالت میں یہ نقش نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے پہلے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وہ ہر قسم کے جلدی امراض سے بچا رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ جلدی امراض اس پر حملہ آور نہ ہوں گے اگر کوئی ان امراض کا شکار مریض اس نقش کو اپنے پاس رکھے تو اسے بھی مرض میں افاقہ ہو اور صحت یابی جلد ہو۔